# اصلاح وتزکیہ
## کے
# پر اثر ارشادات

افادات

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

(مؤلف)

حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

(خلیفہ ومجاز)

حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ناشر: خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)

# اصلاح وتزکیہ
# کے
# پر اثر ارشادات

**افادات: حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ**

**(مؤلف)**

حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

**(خلیفہ ومجاز)**

حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

خلیفہ ومجاز: حاذق الامت حضرت مولانا ذکی الدین صاحب پرنامبٹی رحمۃ اللہ علیہ

خلیفہ ومجاز: مسیح الامت حضرت مولانا مسیح اللہ خان صاحب رحمۃ اللہ علیہ

خلیفہ ومجاز: حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

**ناشر: خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)**

## مخلص اور طالب حق کو طباعت کی اجازت ہے

اگر کوئی نیکی کا طالب اردو کے علاوہ دوسری زبانوں میں اس کتاب کو منتقل کرنا چاہے تو اجازت ہے۔


نام کتاب۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔اصلاح وتزکیہ کے پراثر ارشادات

افادات:۔۔۔۔۔۔۔حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مؤلف۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

کمپیوٹر و کتابت۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔عبداللہ علاء الدین قاسمی

صفحات۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔216

تعداد۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔


## ملنے کے پتے

☆ خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)

☆ قاری عبدالعلام صاحب نزد مدینہ مسجد پورانی سیماپوری (نئ دہلی)

☆ حضرت مولانا ریاض صاحب قاسمی پورانی سیماپوری (نئ دہلی)

☆ قاری مطیع الرحمان صاحب نزد مدینہ مسجد اتوار بازار اگر نگر مبارک پور (نئ دہلی)


KHANQUAH E ASHRAFIA
Maktaba Rahmat E Alam
Pali,Ghanshyampur
Dist Darbhanga,Bihar
Contact:
7654132008/ 7428151390
9674661519

# فہرست مضامین

عناوین صفحات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ

ملفوظات ومواعظ حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے جمع وترتیب کا مبارک سلسلہ آپؒ کے اخلافِ صالحین اور عاشقین ومعتقدین کی محنتوں اور کوششوں سے آں ممدوح کے عہد زریں سے تاہنوز جاری ہے، فی زمانہ بھی محبین ومستفدین کی ایک جماعتِ اہلِ دل پیہم آپ کی تصنیفات وتالیفات کے نوک و پلک کو سنوارنے اور ان کی نشر واشاعت کی مہم میں مصروف ہے۔

میرے ناقص مطالعہ کے روشنی میں خواجۂ خواجگان حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ کے پردہ فرمانے کے بعد سلسلۂ چشتیہ کو سب سے زیادہ فروغ سلطان الہند حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کے ذریعہ ہوا، آپؒ کے ملفوظات پر مشتمل ایک عدیم المثال اور منبع انوار وفیوض ''فوائد الفواد'' نامی کتاب اس قدر قبولیت وشہرت حاصل کرچکی ہے، کہ ۷ صدی کا طویل عرصہ گذر جانے کے باوجود آج بھی اس نے اپنی افادیت واہمیت کا سکہ خواص اور اہل علم کے قلوب میں قائم کر رکھا ہے، ہر دور کے عظیم وجلیل مصنفین نے اس کی عظمت وافادیت پر روشنی ڈالی ہے، ہر ایک کے دل میں اس کا اثر رہا ہے اور ہر ایک نے تصوف وطریقت کے باب میں اس کے مطالعہ واشتغال پر بڑی عقیدت واہمیت کے ساتھ زور دیا ہے، میرا خود ذاتی مطالعہ بتاتا ہے کہ اس میں مذکور ہر ملفوظ اور ہر واقعہ نور کثیر اور

ہدایت تامہ کی روشنی سے معمور ہے، قرآن وسنت کے بعد سب سے زیادہ جن واقعات نے میرے دل پر دیر پا اور دور رس اثر ڈالا وہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کے ''فوائد الفواد'' کے عبرت آموز اور ہدایت بخش واقعات ہیں، فوائد الفواد کا ہر واقعہ دل پر اپنی چھاپ چھوڑتا چلا جاتا ہے، حضرت خواجہؒ کے بعد سلسلۂ چشتیہ میں یکے بعد دیگرے ہر صدی میں مصلحین ومجددین نے مختلف اسلوب اور مختلف نوعیت کے ملفوظات پیش فرمائے، مگر چودھویں صدی میں حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا جب دور مبارک آیا تو اللہ تعالیٰ نے آپ کے ذریعہ سلسلۂ چشتیہ کو ایک بار پھر اسی طرح فروغ واشاعت کی سعادت بخشی، جس کا دل نواز جلوہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کے عہد مبارک میں دیکھا گیا تھا، اگر یہ کہا جائے کہ سات سو سال بعد پھر سلسلۂ چشتیہ کے فلک سے حکیم الامتؒ جیسا آفتاب تصوف وطریقت دوبارہ طلوع ہو گیا تو مبالغہ نہ ہوگا، اللہ تعالیٰ نے آپ کو میدان سلوک وطریقت کا امام اور مجتہد کا درجہ عطا فرمایا تھا۔

اس لئے کہ تصوف کے اصول وفروع کا استقصاء کر کے جس طرح آپؒ نے عظیم اور مفصل کام کیا ہے شاید پچھلے عہدوں میں اس کی مثال ملنی مشکل ہے، آپؒ کو اللہ نے طریقت کے قدیم وجدید کا حسین سنگم کے طور پر ظاہر فرمایا تھا، آپؒ نے اردو زبان میں اصلاح وارشاد اور طریقت پر ایسا اجتہادی کام کیا ہے کہ وہ صرف آپ کا ہی حصہ بن کر رہ گیا ہے، مجھے نہ صرف امید بلکہ اطمینان ویقین کلی ہے کہ صدیوں تک اہل طریقت آپؒ کی کتابوں سے استفادہ کرتے رہیں گے اور کسی بھی دور میں کسی کو کوئی مایوسی سے دوچار ہونا نہ پڑے گا، اسلئے کہ آپؒ نے طریقت کے کلیات وجزئیات سب کو قرآن وسنت کے دلائل سے مبرہن ومزین کر کے پیش کر دیا ہے۔

یوں تو ہر موضوع پر آپؒ کی بے نظیر اور مفید ومقبول کتابیں ہیں، مگر ملفوظات ومواعظ کے حوالہ سے اسلامی کتب خانہ میں آپؒ کے علوم وحکم اور فیوض وبرکات کا عظیم خزانہ موجود ہے، آپؒ کے تمام ملفوظات کی ایک امتیازی شان ہے، ہر ملفوظ سالک طریقت کیلئے آئینہ ہدایت ہے۔

غرض آپؒ کے ملفوظ میں جو انوار ہیں وہ وہی شخص محسوس کرسکتا ہے جس نے اس کا ذوق پایا ہو۔

ازیں قبل ناچیز کی چند کتابیں حضرت حکیم الامتؒ کے مواعظ وملفوظات پر مشتمل منظر عام پر آکر داد تحسین حاصل کرچکی ہیں، زیر نظر مجموعہ دراصل کسی صاحب نے ٹائپ کرواکر شائع کردیا تھا، مگر اس میں ٹائپنگ کی غلطیاں بہت تھیں اور مضامین میں بھی کمی بیشی ہوگئی تھی جن کو دیکھ کر نہایت کبیدہ خاطر ہوگیا اور پھر فیصلہ کرلیا کہ ان بے ترتیب وغیر واضح ملفوظات کو دوبارہ مرتب ومزین کرکے قارئین کی خدمت میں پیش کرنا چاہئے، تاکہ سب کیلئے استفادہ آسان ہو، اللہ تعالیٰ اس محنت کو قبولیت عطا فرمائے، مرتب اور معاونین کو اجر جزیل عطا فرمائے۔ (آمین)

(حضرت مولانا) محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)

۱۶/صفر المظفر بروز چہارشنبہ ۱۴۴۴ھ

مطابق ۱۴ ستمبر، ۲۰۲۲ء

## اللہ کا سچا بندہ کتے کو بھی ذلیل نہیں سمجھتا

حضرت حکیم الامتؒ فرماتے ہیں: جو سچے لوگ ہوتے ہیں کسی کو ذلیل نہیں سمجھتے، کیونکہ جانتے ہیں کہ ؎

تا یار کرا خواہد و میلش بکہ باشد

ترجمہ: تا کہ محبوب کس کو چاہتا ہے اور اس کی توجہ کس کی طرف ہوتی ہے۔

وہ کتے کو بھی ذلیل نہیں سمجھتے یہ کسی کی نسبت یہ خیال نہیں کرتے کہ یہ مقبول نہ ہوگا، ان کا مذہب یہ ہے کہ ؎

غافل مرو کہ مرکب مرداں زہد را
در سنگلاخ بادیہ پے ہا بریدہ اند

ترجمہ: غفلت کے ساتھ نہ چلو کہ زہد کے بہادروں کی سواریوں کے جنگل کے پتھریلے مقامات میں کوچیں کاٹ دی گئی ہیں۔ (یعنی اسباب زہد میں خلل پڑ جاتا ہے)

نومید ہم مباش کہ رنداں بادہ نوش
تا کہ بیک خروش بمنزل رسیدہ اند

ترجمہ: لیکن کام میں لگے رہو نا امید بھی نہ ہو کیونکہ محبت الٰہی کی شراب پیتے رہنے والے اچانک ایک نعرہ سے منزل پر پہنچ گئے ہیں۔ آگے حضرت فرماتے ہیں:

تو جن کا یہ مذہب ہو تو وہ کسی کو حقیر سمجھیں گے اور اگر کہے وہ کسی سے کہہ دیں گے اور وہ ہم کو ذلیل سمجھے گا تو یاد رکھو کہ وہ کسی سے نہ کہیں گے وہ خدا کا راز تو کہتے ہی نہیں جس کے ظاہر کرنے سے خدا تعالیٰ کا کوئی ضرر نہیں، تمہارا راز کیا کسی سے کہیں گے جس کا اظہار تمہارے لئے مضر ہے۔

اہل اللہ کے احوال قلب پر حضرت نے ایک واقعہ اس طرح بیان فرمایا:

**واقعہ:**

حضرت جنید رحمۃ اللہ علیہ نے مسجد میں ایک شخص کو دیکھا کہ خوب قوی اور تندرست موٹا تازہ ہے اور بھیک مانگتا ہے، انہوں نے اپنے دل میں اس پر طعن اور اعتراض کیا رات کو خواب میں دیکھا کہ کوئی مردے کا گوشت کھانے کو کہتا ہے اور ان کے انکار پر کہتا ہے کہ تم نے آخر اس فقیر کی غیبت کر کے مردے کا گوشت کھایا نہیں تھا، انہوں نے کہا کہ میں نے تو اس کو کچھ نہیں کہا جواب ملا کہ کیا غیبت دل میں نہیں ہوتی، بلکہ اول تو دل ہی میں پیدا ہوتی ہے۔

**تشریح:** مرتب کہتا ہے کہ اہل اللہ کی ادنیٰ سے ادنیٰ کمی پر بھی مواخذہ ہوتا ہے واقعہ مذکور میں دیکھ لیجئے۔صرف وسوسہ قلب کا صدور ہوا ہے (جو گناہ نہیں ہے) اس پر بھی گرفت ہوگئی ؎

نزدیکاں را بیش بود حیرانی

عربی کا ایک شعر ارشاد فرماتے ہیں:

اِنَّ الْكَلَامَ لَفِی الْفُؤَادِ وَاِنَّمَا

جُعِلَ اللِّسَانُ عَلَى الْفُؤَادِ دَلِيْلاً

**ترجمہ:** اصل بات تو دل میں ہی ہوتی ہے زبان تو صرف دل کی حالت کو بتلاتی ہے۔

آپ بیدار ہو کر چلے معاف کرانے کیلئے ایک شخص نے آپ کو آتے دیکھ کر یہ آیت پڑھی:

**هو الذى يقبل التوبة عن عباده۔**

اللہ تعالیٰ ہی وہ ذات ہے جو اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے۔اور پھر فرمایا کہ پھر بھی ایسا نہ کرنا تو یہ شخص بہت بڑا کامل تھا،غرض بزرگوں کی اس طرح اصلاح ہوتی رہتی ہے اس لئے وہ کسی کو حقیر نہیں سمجھتے بلکہ دنیا بھر سے اپنے ہی کو اذل وارذل (سب سے بڑا ذلیل وسب سے بڑا کمینہ) سمجھتے ہیں، حتی کہ

بزرگوں نے لکھا ہے کہ کوئی شخص مؤمن کامل نہیں ہوتا جب تک کہ اپنے آپ کو کافر فرنگ سے بھی بدتر نہ سمجھے (کہ ممکن ہے وہ مسلمان ہو کر پاک صاف ہو جائے) تو چونکہ وہ لوگ اپنے کو بہت ہی حقیر سمجھتے ہیں اس لئے ان کے سامنے اپنے عیب کا ظاہر کر دینا کچھ مضائقہ نہیں۔

## کچھ لوگ جن کے دوسرے لوگ معتقد ہیں ایسے لوگ اور زیادہ تباہ ہوتے ہیں

حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

اور بعض ایسے بھی ہیں کہ دوسرے لوگ بھی ان کے معتقد ہیں، ایسے لوگ اور بھی زیادہ تباہ ہوتے ہیں کیونکہ ان کے پاس اپنے تقدس کی گویا دلیل بھی موجود ہوتی ہے، کہ جب اتنے لوگ ہم کو اچھا کہتے ہیں تو یقیناً ہم اچھے ہوں گے ہماری بالکل وہ حالت ہے۔

**حکایت:**

جیسا کہ مشہور ہے کہ ایک مکتب کے لڑکوں نے اتفاق کیا کہ آج استاد صاحب سے چھٹی لینی چاہئے اور تو کوئی سبب نہ نکل سکا آخر اس پر رائے ٹھہری کہ جب استاد صاحب آئیں تو سب مل کر ان کی مزاج پرسی کرو اور ان کو بیمار بتلاؤ۔ چنانچہ سب نے ایسا ہی کیا، دو چار لڑکوں کو تو استاد صاحب نے جھڑک دیا، لیکن جب سب نے یہی کیا تو استاد صاحب کو بھی خیال ہوا، آخر سب کو گھر لے کر چلے گئے اور حکم کیا تم دہلیز پر بیٹھ کر پڑھو میں آرام کرتا ہوں، لڑکوں نے دیکھا کہ مقصود اب بھی حاصل نہ ہوا، آخر نہایت زور سے چلّا کر پڑھنا شروع کر دیا، استاد صاحب کو مصنوعی درد وغیرہ تو پیدا ہو ہی گیا تھا، چلّا کر پڑھنے سے اس میں واقعی ترقی ہونے لگی مجبور ہو کر سب کو چھوڑ دیا، جیسا وہ معلم لڑکوں کے کہنے سے بتلائے ہوئے وہم مرض جسمانی میں مبتلا ہو گیا تھا ہم سب معتقدین کے کہنے سے مبتلائے وہم مرض نفسانی یعنی

صاحب تقدس ہو گئے ہیں، لیکن بطور لطیفہ یہ بھی کہا جائے گا کہ ایسے لوگوں میں جہاں اپنے کو مقدس سمجھنے کا مرض ہے اس کے ساتھ یہ خوبی ہے کہ دوسرے مسلمانوں کو بھی مقدس سمجھتے ہیں کہ ان کے خیالات کو باوقعت جانتے ہیں تو خیر ان میں جہل کے ساتھ تو واضع بھی ہے، مگر یہ اعتقاد دوسروں کو اس بات میں سچا سمجھنے کا ایسا ہے جیسے۔

## حکایت:

کسی نائن نے ایک عورت کو دیکھا کہ وہ نتھ اتار کر منہ دھو رہی ہے نتھ اتری دیکھ کر فوراً اپنے شوہر کے پاس دوڑی گئی اور کہا کہ ہماری بیوی صاحبہ تو بیوہ ہوگئیں جلدی جا کر اس کے شوہر کو خبر کر۔ نائی صاحب فوراً اس بیوی کے شوہر کے پاس گیا اور کہا حضور آپ کیا بے فکر بیٹھے ہیں آپ کی بیوی صاحبہ بیوہ ہوگئیں۔ججمان صاحب نے رونا شروع کر دیا، گریہ وبکاء کی آواز سن کر دوست احباب جمع ہو گئے، سب پوچھا تو یہ لغو حرکت معلوم ہوئی، دوستوں نے کہا کہ بھائی جب تم زندہ ہو تو تمہاری بیوی رانڈ کیوں کر ہوگئیں آپ فرماتے ہیں کہ یہ تو میں بھی جانتا ہوں، لیکن یہ نائی نہایت معتبر شخص ہے یہ جھوٹ نہ بولے گا، یہی ہماری حالت ہے کہ اپنے گناہوں کا ہم کو علم ہے، اپنی حالت خوب جانتے ہیں لیکن محض اس وجہ سے کہ دوسرے لوگ ہم کو اچھا کہتے ہیں ہم بھی اپنے معتقد ہو گئے ہیں ،اور بعض ایسے بھی ہیں کہ ان کا کوئی معتقد بھی نہیں، لیکن وہ پھر بھی اپنے معتقد ہیں تو چونکہ تقدس کا یقین اپنے اوپر ہے، اس لئے اگر کوئی مصیبت گرتی ہے تو تعجب ہوتا ہے کہ کیوں ہم پکڑے گئے، صاحبو! ہم کو تو نہ پکڑے جانے پر تعجب ہونا چاہئے جو شخص روزانہ ڈکیتی ڈالتا ہو اگر چھ ماہ تک بچا رہے تو تعجب اور اگر گرفتا ہو جائے تو کچھ بھی تعجب نہیں، ہم لوگ یوں سمجھتے ہیں کہ جن گناہوں پر مؤاخذہ نہیں ہوا ان سے خدا تعالیٰ راضی ہو گئے، چنانچہ جب مصیبت کے وقت التفات کرتے ہیں تو نئے گناہوں کو دیکھتے ہیں۔

## فرعون کو چارسو سال کی مہلت دی گئی اس عرصہ میں کبھی سر میں درد نہ ہوا موسیٰ علیہ السلام کی بددعاء چالیس سال بعد قبول ہوئی

فرمایا: یہ کچھ ضروری نہیں کہ اگر گناہ آج کیا ہوتو آج ہی مؤاخذہ بھی ہو دیکھئے اگر کوئی شخص کچی مٹھائی کھالے تو عادۃً ، پھوڑے پھنسیاں نکلتی ہیں ،لیکن یہ کچھ ضروری نہیں کہ جس روز کھایا ہے اسی روز نکلنے لگیں گے ،فرعون نے چارسو برس تک خدا کا دعویٰ کیا ،لیکن کبھی سر میں درد بھی نہیں ہوا اور پکڑا گیا تو اس طرح کہ ہلاک ہی کردیا گیا۔خدا تعالیٰ کے یہاں ہر کام حکمت سے ہوتا ہے ،کبھی ہاتھ در ہاتھ سزا مل جاتی ہے اور کبھی مدت کے بعد گرفتاری ہوتی ہے ،علی ھذا نیکیوں میں بھی ہاتھ در ہاتھ جزا دے دی جاتی ہے کبھی توقف ہوتا ہے ، چنانچہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کیلئے بددعاء کی اور وہ قبول بھی ہوگئی ، چنانچہ ارشاد ہوا :قَدْ اُجِیْبَتْ دَعْوَتُکُمَا۔لیکن باوجود دعاء قبول ہوجانے کے اسی وقت اس پر اثر مرتب نہیں ہوا بلکہ ساتھ ہی یہ بھی ارشاد ہوا کہ :فَاسْتَقِیْمَا وَلَا تَتَّبِعَانِّ سَبِیْلَ الَّذِیْنَ لَایَعْلَمُوْنَ ۔کہ تم دونوں مرتب اثر میں جلدی نہ کرنا کہ یہ نادانوں کا طریقہ ہے ، بلکہ استقامت اور استقلال سے کام لینا حتی کہ چالیس برس تک حضرت موسیٰ علیہ السلام نے انتظار کیا اور اس کے بعد فرعون اور اس کی قوم ہلاک ہوئی ،ان دونوں واقعہ سے معلوم ہوگیا ہوگا کہ نہ کسی جرم پر فوراً اثر مرتب ہونا ضروری ہے ، نہ نیکی پر چنانچہ فرعون کو چارسو برس مہلت دی گئی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو چالیس برس تک منتظر رکھا گیا اور جب یہ ہے تو اگر کبھی جرم کی فوراً سزا نہ ملی تو اس کی نسبت یہ خیال نہ کرنا چاہئے کہ اس جرم سے خدا تعالیٰ ناخوش نہیں ہوئے یا یہ جرم قابل سزا و گرفت نہ تھا یا ہم کو معاف کردیا گیا۔

## جب ارادہ ہوتا ہے کام بھی ضرور پورا ہوجاتا ہے حضرت یوسف علیہ السلام جب ارادہ کر کے زلیخہ سے بھاگے تو محل کے سات دروازے کھلتے چلے گئے جس دروازے پر آپ پہنچتے قفل ٹوٹ کر گر جاتا اور دروازہ خود بخود کھل جاتا

حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

لوگ کہا کرتے ہیں کہ ہمارا ارادہ تو ہے، مگر یہ بالکل غلط ہے کیوں کہ تمنا دوسری چیز ہے ارادہ دوسری چیز ہے۔

ایک مرتبہ دو شخص حج کو جانے کی بابت تذکرہ کررہے تھے ان میں سے ایک نے کہا کہ بھائی ارادہ تو ہر مسلمان کا ہے، میں نے کہا کہ صاحب یہ بالکل غلط ہے اگر ارادہ ہر مسلمان کا ہوتا تو ضرور سب کے سب حج کر آتے۔

ہاں تو یوں کہتے کہ تمنا ہر مسلمان کی ہے، سو نری تمنا سے کام نہیں چلتا۔ ارادہ کہتے ہیں سامان کو مہیا کرنے کو، مثلاً ایک شخص زراعت تو کرنا چاہتا ہے لیکن اس کا کوئی سامان مہیا نہیں کرتا اور ایک شخص اس کا سامان بھی جمع کر رہا ہے تو پہلے شخص کو متمنی اور دوسرے کو مرید کہتے ہیں۔

اسی طرح اگر دو شخص جامع مسجد پہنچنا چاہیں مگر ایک تو اپنی جگہ بیٹھا ہوا تمنا ظاہر کئے جائے اور ایک شخص چلنا شروع کردے تو دوسرے کو مرید کہیں گے اور پہلے کو متمنی۔ تو جب ارادہ ہوتا ہے تو کام بھی ضرور پورا ہوجاتا ہے۔

اگر کسی وجہ سے خود قدرت نہیں ہوتی تو کوئی رہبر مل جاتا ہے جو معین ہو کر کام پورا کردیتا ہے اسی لئے کہتے ہیں کہ **السعی منّی و الاتمام من اللہ**۔

میری طرف سے کوشش کرنا ہے اور پورا کرنا اللہ کی طرف سے، بس کام شروع کر دینا چاہئے خدا تعالیٰ خود مدد کریں گے اور کام پورا ہو جائے گا، میں ایک عالی ہمتی کی حکایت آپ کو سناتا ہوں۔

**حکایت :**

اہل تاریخ نے لکھا ہے کہ جب حضرت یوسف علیہ السلام کو زلیخا نے بلایا ہے تو جس مکان میں ان کو لے کر گئی ہے تو یکے بعد دیگرے سات حصے ان کے مکان کے تھے، غرض مقفّل تھا، اور قفل بھی ہر حصے کا نہایت مضبوط تھے، غرض پورا سامان کیا گیا تھا کہ حضرت یوسف علیہ السلام باہر نکل کر نہ جاسکیں آخر زلیخا نے حضرت یوسف علیہ السلام سے خواہش کا اظہار کیا، دھمکی بھی دی، لجاجت بھی کی لیکن عصمت نبوت کے سامنے ایک بھی نہ چلی۔ واقعی یوسف علیہ السلام کا کام تھا کہ اس مصیبت میں بھی ان کو اتنا قوی توکل رہا جو آگے معلوم ہوگا، آپ نے دیکھا کہ مکان سب مقفل ہیں نکلنے کی کوئی صورت بظاہر نہیں مگر ساتھ ہی قوت توکل نے ہمت دلائی کہ مجھ کو اپنا کام تو کرنا چاہئے، خدا تعالیٰ ضرور مدد کریں گے، چنانچہ آپ نے وہاں سے بھاگنا شروع کیا اور زلیخا آپ کے پیچھے ہوگئی، لکھا ہے کہ جس دروازے پر آپ پہنچے تھے قفل ٹوٹ کر گر جاتا تھا اور دروازہ خود بخود کھل جاتا تھا۔ اسی کی طرف اشارہ کر کے مولانا رومیؒ فرماتے ہیں ؎

گرچہ رخنہ نیست عالم را پدید
خیرہ یوسف وار می باید دوید

کہ اگرچہ قصر عالم میں کوئی دروازہ نظر نہیں آتا کہ اس سے نکل کر تم نفس وشیطان کے پھندے سے بچ سکو، لیکن مایوس پھر بھی نہ ہونا چاہئے، حضرت یوسف علیہ السلام کی طرح دوڑنا چاہئے، پھر دیکھئے دروازہ پیدا ہوتا ہے کہ نہیں۔

## نری پیری مریدی میں کچھ نہیں رکھا اصل کام خود چلنا ہے

مرتب کہتا ہے کہ: ذیل کا ملفوظ ان تمام مریدین کے ہوش ٹھکانے لگانے کیلئے کافی ہے، جو خیال رکھتے ہیں یا جن کا نظریہ یہ ہے کہ وہ کچھ نہ کریں، عمل کم کریں، یا زیادہ کریں یا پابندی کریں، یا ناغہ کریں ان کو ان باتوں سے کیا لینا دینا ہے، بس پیر صاحب کی دعاء اور توجہ سے ہمارا کام ہوتا رہے مرادیں پوری ہوتی رہیں، ہر بلاء سے ہماری حفاظت بھی ہوتی رہے، عزت بھی مل جائے اور جنت میں داخلہ کی سند بھی مل جائے، اگر یہ باتیں ہمیں حاصل ہو جائیں تو پیر صحیح اور سچا ہے، ورنہ وہ بیکار ہے، پھر کوئی اور ہی پیر ڈھونڈا جائے، یادرکھئے اس طرح کا نظریہ بالکل جہل اور طریقت سے ناواقفی کی علامت ہے، دنیا میں جو بھی خدا کا عاشق بنا ہے وہ مجاہدے سے ہی بنا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک صحابہ کرامؓ اور سلف صالحین سے لیکر آج تک جتنے بھی مشہور اولیاء اللہ گزرے ہیں سب مجاہدہ کے راستہ سے خدا کے محبوب ومقبول بندوں میں شامل ہوئے ہیں، الا ماشاء اللہ ہزاروں لاکھوں میں سے کسی شخص کو خدا نے بغیر مجاہدے کے ولی اللہ بنا دیا ہے، تو اس کا کوئی شمار نہیں، یہ خدا کی مطلق خدائی وقدرت واختیار کا معاملہ ہے کہ کسی کو بغیر مجاہدے کے ہی عطا فرمادے، اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا وَاِنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُحْسِنِيْنَ۔

ہم ہدایت کے تمام راستے اسی کو دکھائیں گے اور بتائیں گے جو مجاہدہ کرے گا، لَيْسَ لِلْاِنْسَانِ مَا سَعٰى انسان کو اتنی کامیابی ملے گی جتنی کہ اس نے کوشش کی ہوگی، انسان کو اتنا ہی پھل ملے گا جتنی کہ اس نے کھیتی کی ہوگی، یہ صریح الدلالت ہے کہ بغیر مجاہدے کے انسان منزل مقصود ومطلوب تک نہیں پہنچے گا۔ لہذا حکیم الامتؒ کا ذیل کا ملفوظ پڑھ کر سبق لیجئے۔

فرمایا: لوگ جو آجکل نری پیری مریدی کو اصل کام سمجھتے ہیں یہ غلطی ہے، نری پیری مریدی میں کچھ نہیں رکھا، اصل کام خود ''چلنا'' ہے، اور کسی رہبر کا ہاتھ پکڑ لینا اگرچہ مرید کسی سے بھی نہ ہو میرا مطلب یہ نہیں کہ سلسلہ میں داخل ہونے کے برکات کچھ بھی نہیں ہیں، اس کے برکات ضرور ہیں، لیکن اسی کو اصل الاصول سمجھنا بڑی غلطی ہے، آجکل اس پیری مریدی کے متعلق وہ جہل پھیلا ہوا ہے کہ الامان والحفیظ۔

## حکایت:

میرے ایک دوست بیان کرتے تھے ایک دنیادار پیر صاحب کسی گاؤں میں پہنچے اتفاق سے بہت ہی نحیف ہورہے تھے، مریدوں نے پوچھا پیر تم اس قدر ضعیف کیوں ہو، پیر صاحب نے جواب دیا ظالموں تمہیں میرے ضعف کی خبر نہیں، دیکھو میں اپنا کام بھی کرتا ہوں اور تمہارا بھی، تم نماز نہیں پڑھتے میں تمہاری طرف سے نماز پڑھتا ہوں، تم روزہ نہیں رکھتے میں تمہاری طرف سے روزہ رکھتا ہوں، اور سب سے بڑی مشقت یہ ہے کہ سب کی طرف سے پل صراط پر چلنا ہوگا، جو بال سے باریک اور تلوار سے تیز ہے، بس ان فکروں نے لاغر کر دیا، مریدین یہ سن کر بہت خوش ہوئے اور ایک گوجر نے خوش ہوکر کہا کہ پیر میں نے تجھے اپنا مونجی کا کھیت بخش دیا، پیر کو خیال ہوا کہ دیہاتی لوگوں کا کچھ اعتبار نہیں ہے، اسی وقت چل کر قبضہ کر لینا چاہئے، کہا بھائی ابھی چل کر دے دو، چنانچہ وہ گوجر ساتھ ہولیا، راستے میں اتفاق سے کسی ڈول سے پیر صاحب کا پیر پھسل گیا اور گر گئے گرنے کے ساتھ ہی اس گوجر نے ایک لات رسید کی اور کہا کہ تو جب اتنی چوڑی منڈیر پر نہیں چل سکا تو پل صراط پر کس طرح چلے گا، تو جھوٹا ہے جا ہم تجھے اپنا کھیت نہیں دیتے، تو صاحبو! سچ بات یہی ہے کہ کام اپنے ہی کئے سے ہوتا ہے، کسی دوسرے کے کئے سے کوئی کام نہیں ہوتا اور میں کہتا ہوں کہ کسی دوسرے کے

کرنے سے کام ہو جاتا ہے، اور اپنے کرنے کی ضرورت نہیں رہتی تو اس کی کیا وجہ کہ یہ قاعدہ دین ہی کے کاموں میں برتا جائے، دنیا کے کاموں سے بھی کیوں ہاتھ نہیں اٹھا لیا جاتا اور ان کو بھی کیوں پیر صاحب کے بھروسے پر نہیں چھوڑ دیا جاتا، بس نہ کھاؤ، نہ پیو، نہ کھیتی کرو، سب کام تمہاری طرف سے پیر ہی کر لیا کریں گے، انہیں کے کھانے سے تمہارا پیٹ بھر جائے گا، انہیں کے پینے سے تمہیں تسکین ہو جائے گی، افسوس ان کاموں میں تو اس قاعدے پر عمل نہیں کیا گیا، بلکہ اپنے کرنے کو ضروری سمجھا گیا، اور دین کے کام کو اس قدر سستا اور بے وقعت سمجھا گیا کہ اس قسم کے قاعدے برتے گئے، اس پر مجھے ایک لطیفہ یاد آیا۔

اودھ میں ایک پیر تھے کہ وہ نماز نہیں پڑھا کرتے تھے، ان کے مرید کہا کرتے تھے کہ وہ ''مکہ'' جا کر نماز پڑھتے ہیں میرے ایک دوست نے سن کر کہا کہ صاحب اس کی کیا وجہ ہے کہ نماز کیلئے تو ''مکہ'' کو اختیار کیا جائے، اور کھانے ہگنے کیلئے ہندوستان کو، اگر نماز وہاں پڑھی جاتی ہے تو کھانا، ہگنا بھی وہیں ہونا چاہئے، اور اگر یہ ہندوستان میں ہوتا ہے تو نماز بھی ہندوستان میں ہونی چاہئے کیونکہ ہندوستان بم، پولیس نہیں ہے اور اپنے اس قاعدے میں کہ سب پیر ہی کر لیں گے، غور کر کے دیکھو اس کا حاصل تو یہ ہے کہ گویا پیر تمہارے کمیں ہیں کہ گناہ تم کرو اور پیر اس کو اٹھائیں، یاد رکھو پیر صرف رستہ بتلانے کیلئے ہیں، کام کرنے کیلئے نہیں، کام تم کو خود کرنا چاہئے۔

## جو لوگ اپنے بوتے پر کام کرتے ہیں ان کی حالت ساری عمر یکساں رہتی ہے

مرتب کہتا ہے ہے کہ یہی وہ نعمت عظمیٰ ہے جس کا بیج بو کر سالک کے قلب میں شیخ ایمان وایقان کا سدا بہار درخت لگانے کی انتھک کوشش کرتا رہتا ہے، مگر یہ قیمتی نعمت خال خال کسی کسی کو

ملتی ہے، خدا تمام سالکین کو یہ نعمت عطا فرمائے، کیونکہ اس کے بغیر منزل پر پہنچنا نہایت ہی مشکل ہے، ذیل کا حضرتؒ کا ملفوظ پڑھئے۔

فرمایا: اور جو لوگ اپنے بوتہ پر کام کرتے ہیں ان کی حالت ساری عمر یکساں رہتی ہے، البتہ ان میں شور وغل، اچھل کود نہیں ہوتی اور نہ یہ مطلوب ہے، دیکھو اگر کوئی بچہ کی تربیت کرنا چاہے تو طریقہ اس کا یہ ہے کہ اس کو تھوڑا کھلائے وہ جزو بدن ہو اور اس سے نشو ونما پیدا ہو، اسی طرح شیخ کامل بھی ایک ہی دن سب کچھ نہیں بھر دیتا، کیونکہ اس کا نتیجہ اس کے سوا کچھ نہیں کہ طالب کو حالات کا ہیضہ ہو اور ایک ہی دن میں خاتمہ ہو جائے، بلکہ وہ بتدریج (درجہ بدرجہ) اس کو آگے کو بڑھاتا ہے اور جو لوگ اناڑی ہیں اور طریق تربیت سے ناواقف و ناآشناں ہیں ایک دم میں بھر دینا چاہتے ہیں، ایسے لوگوں کو عوام الناس بہت بزرگ سمجھتے ہیں، حالانکہ نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے دنیا بھر کے تعلقات اس سے چھوٹ جاتے ہیں، نہ بیوی کے کام کے رہتا ہے، نہ بچوں کے، اور یہ کمال نہیں بلکہ نقص ہے ؎

تو برائے وصل کردن آمدی
نے برائے فصل کردن آمدی

خدا تعالیٰ ایسے لوگوں کے بارے میں ایک عام عنوان فرماتے ہیں: **وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ** (اور قطع کرتے ہیں ان تعلقات کو حکم دیا ہے اللہ نے ان کو وابستہ رہنے کا۔)

افسوس آج اسی کو کمال سمجھا جاتا ہے، اکثر لوگ کہا کرتے ہیں کہ فلاں شخص بڑا بزرگ ہے، دیکھئے اولاد کو منہ بھی نہیں لگاتے، بیوی تک کو نہیں پوچھتے، ہر وقت قرب خداوندی میں غرق رہتے ہیں، صاحبو! کوئی شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی قرب میں زیادہ ہو سکتا ہے، کبھی نہیں پھر دیکھ لیجئے حضور ﷺ کی حالت کیا تھی، آپ ازواج مطہرات کے حقوق بھی ادا فرماتے تھے، ایک مرتبہ حضور صلی اللہ

علیہ وسلم سیدنا حسن وحسین رضی اللہ عنہما میں سے ایک کو پیار کر رہے تھے، اور ایک نجد کے رئیس پاس بیٹھے ہوئے تھے، انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے دس بیٹے ہیں، میں نے تو آج تک کسی ایک کو بھی کبھی پیار نہیں کیا، آپ نے فرمایا کہ اگر خدا تعالیٰ نے تیرے دل میں سے رحم نکال لیا ہو تو اس کو میں کیا کروں، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: **من لم یرحم صغیرنا ولم یؤقر کبیرنا فلیس منا**۔ جو ہمارے چھوٹے پر شفقت نہ کرے اور بڑوں کا احترام نہ کرے وہ ہم میں سے نہیں۔ (ترمذی)

اس واقعہ سے پورا اندازہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حالت اور مرضی کا ہو گیا ہوگا، پس یہ جوش اور مستی یا ترک تعلقات (جن کا باقی رکھنا واجب ہے) واجبۃ البقاء بزرگی نہیں ہوسکتا، اور اگر اس کا نام بزرگی ہے تو نشہ شراب اور حالت جنون میں بھی بزرگی ہے، کیونکہ ان دونوں میں یہ بات خوب حاصل ہو جاتی ہے۔

## پیر صاحب آپ غیبت نہ سنیں

مرتب سلف صالحین کے قدموں کی گرد بھی نہیں، اور موجودہ مشائخ کا ادنیٰ ترین غلاموں میں شمار ہونے کی تمنا رکھتا ہے، اسی محبت کی بناء پر مرشدین کرام سے خیر خواہانہ التماس کرتا ہے کہ حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے ذیل کے ملفوظ کی عملی طور پر قدر کی جائے تا کہ آپ کی نورانی محفلیں عام ظلمتوں سے دوچار نہ ہوں، اللہ تعالیٰ مرتب کو بھی عمل کی توفیق عطا فرمائے، مذکورہ بالا عنوان حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے قلب مبارک کا دردانگیز پیغام ہے اسی لئے میں نے یہ عنوان قائم کیا۔

فرمایا: جو لوگ مقتداء ہیں وہ اس کی زیادہ فکر کریں، کیونکہ مقتداء کو تو غیبت کرنے کی نوبت کم آتی ہے اور یہ لوگ چونکہ مرجع الخلائق ہوتے ہیں اس لئے ان کو غیبت سننے کی بھی بہت نوبت آتی ہے، سینکڑوں آدمی ان کے پاس آتے ہیں، اور ہر شخص یہی تحفہ (غیبت کی بات) لاتا ہے اور یہ اس تحفہ کو قبول کرتے ہیں، ہاں جو عاقل ہوتے ہیں وہ ایسے لوگوں کا علاج بھی کرتے ہیں۔

**حکایت:** حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک شخص آیا اور کہا کہ فلاں شخص آپ کو یوں کہتا ہے، حضرت نے فرمایا کہ اس نے تو بس پشت کہا لیکن تم اس سے زیادہ بے حیا ہو کہ میرے منہ پر کہتے ہو۔

## صرف بزرگوں کی توجہ سے کام نہیں چلے گا، بلکہ آپ کو خود بھی کچھ کرنا پڑے گا

فرمایا: اور جو بزرگوں کی توجہ کے امیدوار بیٹھے ہیں ان سے کوئی یہ تو پوچھے کہ کیا ان بزرگوں کو بھی نری توجہ سے سب کچھ حاصل ہو گیا تھا، یا ان کو کچھ کرنا پڑا تھا، اگر ان کو کچھ خود بھی کرنا پڑا ہے تو کیا وجہ ہے کہ تم کو نری توجہ سے حاصل ہو جائے اور بزرگوں کی توجہ سے انکار نہیں، بیشک بزرگوں کی توجہ سے بہت کچھ حاصل ہوتا ہے، لیکن اس توجہ کے اثر کیلئے "محل قابل" کی بھی ضرورت ہے۔

دیکھو اگر کھیتی کرنا چاہو تو زمین میں تخم ریزی کی ضرورت ہوتی ہے، لیکن وہ تخم ریزی اس وقت کارآمد ہوتی ہے جبکہ زمین بنجر نہ ہو، ورنہ تخم بھی ہوتا ہے اور محنت اور جانکاری بھی رائگاں جاتی ہے، پس اول قابلیت پیدا کرو اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ اول ارادہ کرو۔

## مرشد کی توجہ سے جو کیفیت حاصل ہوتی ہے، اگر خود کچھ نہ کیا جائے تو یہ کیفیت باقی بھی نہیں رہتی

فرمایا: اس تقریر پر شاید اہل فن کو یہ شبہ ہو کہ بعض مرتبہ مرشد کی توجہ سے طالب کے قلب میں ایک کیفیت پیدا ہو جاتی ہے، جو کہ خود محنت کرنے سے پیدا نہیں ہوتی، سو اس کا جواب یہ ہے کہ پھر اس کیفیت سے کچھ حاصل نہیں ہوتا بلکہ اگر خود کچھ نہ کیا جائے تو یہ کیفیت باقی بھی نہیں رہتی، اس کیفیت کی مثال ایسی سمجھنی چاہئے جیسے آپ کے سامنے بیٹھنے سے بدن کا گرم ہو جانا، لیکن یہ گرمی باقی نہیں رہتی، آگ کے سامنے سے ہٹ کر ہوا لگی کہ بدن میں ٹھنڈک پیدا ہوئی، اسی طرح اس کیفیت میں بھی تیر سے جدا ہوتے ہی کورے کے کورے رہ جاتے ہیں۔

حکایت:

ایک بزرگ نے اپنے ہم عصر بزرگ سے کہا کہ تم اپنے مریدوں سے محنت لیتے ہو، اور ہم نہیں لیتے، انہوں نے یہ سن کر اپنے ایک مرید سے کہا کہ تم ذرا ان کے مرید سے مصافحہ تو کرو، مصافحہ کرنا تھا کہ وہ کم محنت مرید خالی رہ گئے، پیر نے ان سے کہا کہ دیکھا نتیجہ محنت نہ کرنے کا، اب تم ہمارے کسی مرید کو تو اس طرح کورا کر دو، بات یہ ہے کہ اپنی کمائی کی قدر بھی خوب ہوتی ہے اور مفت کی چیز کی کچھ قدر نہیں ہوتی ؎

ہر کہ ارزاں خرد ارزاں دہد

گوہرے طفلے بقرص نان دہد

ترجمہ: جو شخص سستا خریدتا ہے، سستا دیتا ہے ایک بچہ موتی کو روئی کی ٹکیہ کے بدلہ میں دے دیتا

ہے، مشہور ہے کہ ایک شخص ادھوڑ کا جوتا دوشالے سے جھاڑ رہا تھا، لوگوں نے اس سے سبب پوچھا تو کہا کہ دوشالہ تو میرے والد کی کمائی کا ہے، اور جوتا میری کمائی کا ہے۔

## حافظ شیرازیؒ کو سینے سے لگا کر نجم الدین کبریٰ نے فیض دیا تھا، مگر مجاہدہ تو ان کو بھی کرنا پڑا تھا

فرمایا: نظر وتوجہ سے صرف اس قدر ہوتا ہے کہ راہ پر لگا دیا جائے، آگے جو کچھ ہوتا ہے ''اپنے کرنے سے ہوتا ہے''۔

### حکایت:

چناچہ حافظ شیرازیؒ کی بابت سنا ہے کہ بڑے امیر زادہ اور نظر کردہ ہیں، ان کی حالت یہ تھی کہ متوحشانہ جنگلوں میں پھرا کرتے تھے، ان کے والدان کو نکما بیکار سمجھا کرتے تھے، حضرت نجم الدین کبریؒ کو مکشوف ہوا کہ فلاں مقام پر فلاں رئیس کا ایک لڑکا ہے، اس کی تربیت کر، حضرت نجم الدین کبریؒ تشریف لائے، حافظ شیرازیؒ کے والد نے نہایت تعظیم وتکریم سے مہمان کیا اور عرض کیا کہ کیسے تکلیف کی انہوں نے کہا کہ اپنے بیٹوں کو جمع کرو، چنانچہ انہوں نے حافظ کے سوی سب بیٹوں کو بلا کر پیش کیا، آپ نے سب کو دیکھا اور فرمایا کہ: ان کے سوا کوئی اور لڑکا نہیں، حافظ کے والد حافظ کو کالعدم کہتے تھے، اسلئے جواب دیا کہ اور کوئی نہیں، انہوں نے فرمایا کہ ایک اور ہے مجھے معلوم ہوا ہے اور وہ ان میں معلوم نہیں ہوتا، تب انہوں نے کہا کہ ایک اور ہے، مگر نہایت آوارہ جنگلوں میں پھرتا ہے، حضرت نجم الدینؒ نے فرمایا کہ ہاں اسی کی ضرورت ہے حافظؒ کے والد کو بڑا تعجب ہوا کہ اس دیوانے سے حضرت کو کونسا کام ہوگا، اور یہ خبر نہ تھی ؎

کہ اب چشمہ حیوا ان درون تاریکجا ست

ترجمہ: ہمیشہ کی زندگی کے چشمہ کا پانی تاریکی میں ہے۔

چنانچہ تلاش کے بعد حافظؒ چلے وحشی خاک آلودہ اور ان کو حضرت نجم الدین کبریٰؒ کے سامنے پیش کیا گیا، حافظؒ نے جب حضرت کی صورت دیکھی تو بے اختیار زبان سے نکلا ؎

آنانکہ خاک رابنظر کیمیا کنند

آیا بود کہ گوشہ چشمے بہا کنند

دروم نہفتہ بہ زطبیباں مدعی

باشد کہ ازخزانہ عیش دوا کنند

ترجمہ: وہ لوگ کہ مٹی کو ایک نظر میں کیمیا (سونا) بنا دیتے ہیں کیا ہوسکتا ہے کہ نظر مبارک کا ایک کنارا ہمارے طرف بھی کردیں، میرا درد دعویدار طبیبوں سے تو چھپا رہنا ہی بہتر ہے، ہو سکتا ہے کہ حق تعالیٰ ہی غیب کے خزانہ سے اس کی دواء کردیں۔

آپ نے سینے سے لگا کر فرمایا کہ یہ تو نظر کردم۔

حضرت نجم الدین کبریٰؒ بہت بڑے شخص ہیں ان کا انتقال اس طرح ہوا کہ ایک مرتبہ انہوں کسی کو کوئی شعر پڑھتے سنا کہ اس کا ایک مصرعہ یہ تھا کہ ؎

جاں بدہ و جاں بدہ و جاں بدہ

افسوس محبوب جان طلب کررہا ہے اور کوئی نہیں سنتا، اور فرمایا کہ جاں دادم جاں دادم اور اس میں انتقال ہوگیا۔

غرض حافظ کو سینے سے لگا کر انہوں فیض دیا، لیکن وہ فیض کافی نہیں ہوا، بلکہ اس کے بعد یا اس سے قبل مجاہدے کی بھی ضرورت ہوئی، یہ دوسری بات ہے کہ قابلیت تامہ کی وجہ سے زیادہ مجاہدہ کی ضرورت نہ ہوئی ہو۔

## مجاہدہ پر بھی جو کچھ ملتا ہے وہ بھی فضل ہے

فرمایا: اور کرنے پر بھی جو کچھ ملتا ہے وہ محض فضل ہے، کیونکہ خدا تعالیٰ پر کسی کا زور نہیں ہے، مگر عادت اکثر یوں جاری ہے کہ جو ادھر توجہ کرتا ہے، خدا تعالیٰ اس کو بہت کچھ دیتے ہیں: من تقرب الیہ شبرا تقربت الیہ ذراعا ۔ کے یہی معنی ہیں، تو صاحبو! کیا یہ بات کچھ کم ہے کہ کام پیسے کا کیا جائے اور ملے ایک اشرفی ۔

خد کے یابد ایں چنیں بازارا
کہ بیک گل می خری گلزاررا

کہہ دیا تو ایک پھول اور اس کے عوض مل گیا ایک باغ۔

خوب کہا ہے:

نیم جاں بستاند و صد جاں دہد
آنچہ درد ہمت نیا بد آں دہد

کہ آدھی جان لیکر سینکڑوں جانیں دیتے ہیں، غرض یہ ہے کہ جو تدبیر کرنے کی ہے لوگ اسے نہیں کرتے صرف ناتمام تدابیر پر اکتفا کرتے ہیں، حالانکہ تدبیر پوری کرنی چاہیے، تب فائدہ مرتب ہوتا ہے۔

## مولویوں سے اللہ کے احکام اور اہل طریقت سے اللہ کا نام پوچھئے، دنیا کی فرمائش کسی سے نہ کیجئے

فرمایا: محض دنیا کو ہی نصب العین بنا کر اہل اللہ سے راہ ورسم پیدا نہ کرنا چاہیے، مثلاً بعض

لوگ اہل اللہ سے اسلئے ملتے ہیں کہ ان کی ملاقات بڑے لوگوں سے ہے، ان کے ذریعہ سے ہمارے کام نکلیں گے، یا بعضے لوگ تعویذ گنڈوں کیلئے ملتے ہیں، حالانکہ اہل اللہ سے اس قسم کا کام لینے کی ایسی مثال ہے کہ کسی سنار سے کھرپا بنانے یا لوہار سے زیور بنانے کی فرمائش کی جائے، بعض لوگ مشورہ لیا کرتے ہیں کہ ہم کس قسم کی تجارت کریں، اناج کی تجارت کریں یا کپڑے کی خدا جانے یہ لوگ اہل اللہ کو خدا تعالیٰ کا سررشتہ دار سمجھتے ہیں کہ ان کا بتلانا خدا کا بتلانا ہوگا اور جب خدا بتلادے گا تو اس کام میں ضرور نفع ہوگا، یا خدا کا رازدار سمجھتے ہیں کہ یہ خدا سے مشورہ کر کے بتلائیں گے۔

صاحبو! اس دربار میں انبیاء کا پتہ بھی پانی ہوتا ہے، دوسروں کی تو کیا مجال ہے ؎

نیست سلطانی مسلم مر د را
نیست کس راز ہر چون و چرا

ترجمہ: بادشاہت صرف انہی کیلئے تسلیم کی ہوتی ہے، کسی کا پتہ نہیں کہ یہ کیوں ہے کس لئے ہے؟

فرماتے ہیں: قُلْ فَمَنْ يَّمْلِکُ مِنَ اللهِ شَيئاً اِنْ اَرَادَ اَنْ يُّهْلِکَ الْمَسِيْحَ ابْنُ مَرْيَم وِ اُمَّهُ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ جَمِيْعا۔ آپ کہہ دیجئے کہ تو پھر کس کا بس چل سکتا ہے، اللہ کے آگے اگر وہ ارادہ کرلیں مسیح ابن مریم اور ان کی والدہ اور جو لوگ زمین میں ہیں سب کے سب کو ہلاک کردیں، تو انبیاء کی نسبت جب یہ کہا جارہا ہے تو دوسرے کس شمار میں ہیں۔

ایک صاحب نے مجھ سے یاد نہیں رہا کوئی دنیوی فرمائش کی، میں نے کہا یہ کام مجھ کو نہیں آتا، کہنے لگے اللہ والوں کو سب آتا ہے، میں نے کہا اگر سب کچھ آتا ہے تو کل ایک چارپائی بھی لے آنا کہ اسے بن دیجئے، غرض مولویوں صرف اللہ تعالیٰ کے احکام پوچھئے اور اہل طریقت سے اللہ تعالیٰ کا نام پوچھئے، دنیا کی فرمائش کسی سے نہ کیجئے، ہاں دنیا کیلئے دعاء کرانے کا مضائقہ نہیں، لیکن کاموں میں کسی قسم کا دخل سمجھنا سخت غلطی ہے۔

## خود بھی خوب کوشش کر کے دعاء کیا کرو اور بزرگوں سے بھی دعاء کرواؤ

فرمایا: دعاء کے متعلق بھی یہ نہ کرو کہ صرف ان پر ہی ڈال دو بلکہ تم خود بھی اپنے لئے دعاء کرو اور بزرگوں سے بھی دعاء کراؤ، ایک صاحب مجھ سے کہنے لگے کہ میں اس قابل ہی نہیں کہ خود دعاء کروں ء میں نے کہا کلمہ بھی پڑھتے ہو یا نہیں، کہنے لگے کہ پڑھتا ہوں میں نے کہا کہ اس کی کیا وجہ ہے کہ تم کلمہ پڑھنے کے قابل تو ہو دعاء کرنے کے قابل نہیں، شیطان کی شرارت ہے کہ دل میں یوں ڈالتا ہے کہ دعاء کے قابل سمجھنا تواضع ہے۔

ایک صاحب نے فرمائش کی تھی کہ تم ہی استخارہ دیکھ دو، غرض اپنے اوپر کسی قسم کی تکلیف نہ ہو، سب کو دوسرے ہی کر دیں، مجھے پھر یاد آتا ہے کہ کھانے میں کبھی یہ نہ سوجھا کہ بزرگوں سے کہتے کہ آپ ہی کھا لیا کیجئے، ہمارے کھانے کی ضرورت نہیں۔

تو خلاصہ تدبیر کا یہ ہے کہ کام دین کا خود کرو اور بزرگوں سے اس میں صلاح مشورہ لیتے رہو۔

## یاد رکھو: مرتے دم تک عبادت کرنی پڑے گی کیونکہ تمہیں جنم روگ لگا ہے

فرمایا: عمر بھر اسی تدبیر (عبادت میں) لگے رہو یہ نہ کرو کہ چار دن کیا اور چھوڑ دیا، کیونکہ ہم کو تو جنم روگ لگا ہے، اس کیلئے عمر بھر کی ضرورت ہے، عارف رومیؒ فرماتے ہیں ؎

اندریں ره می تراوی خراش
تادم آخروے نازع مباش

تادم آخروے آخر بود
کہ عنایت یاتو صاحب سر بود

ترجمہ: اس راستے کی کاٹ چھیل کرتے ہی رہو یعنی چلتے رہو، آخری دم تک ایک منٹ کو بھی بیکار مت بیٹھو، آخری دم تک آخری سانس ہوتا کہ اللہ تعالیٰ کی عنیات تمہارے لئے رازدار بن جائے۔

## انسان اور جن بمنزل غلام کے ہیں اور دوسری مخلوقات مثل نوکر کے ہیں

حضرت حکیم الامتؒ نے فرمایا: عبدیت کے متعلق حضرت حاجی صاحبؒ کی ایک تحقیق بیاں کرتا ہوں، فرمایا کہ قرآن شریف میں ارشاد ہے:

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْن۔ نہیں پیدا کیا انسان اور جن کو مگر عبادت کرنے کے واسطے، تو باوجود اس کے کہ ملائکہ اور حیوانات، جمادات، نباتات جواہر واعراض سب کے سب عبادت میں مصروف ہیں، جیسا کہ آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ فرشتوں کے بارہ میں ارشاد ہے: يُسَبِّحُوْنَ اللَّيلَ وَالنَّهَارَ لَايَفْتَرُوْن۔ فرشتے اللہ تعالیٰ کی پاکی بیان کتے ہیں، رات میں اور دن میں اور تھکتے نہیں۔

حیوانات وغیرہ کے بارہ میں فرماتے ہیں: وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمْدِهٖ وَلٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِيْحَهُمْ۔ نہیں کوئی چیز مگر اللہ کی پاکی بیان کرتی ہے، اس کی تعریف کے ساتھ لیکن تم ان کے بیان کرنے کو سمجھتے نہیں۔

ان کے علاوہ اور متعدد آیات سے ہر اک چیز کا عبادت میں مشغول ہونا معلوم ہوتا ہے، پھر انسان اور جن کی تخصیص عبدیت میں کیوں فرمائی گئی، فرمایا کہ وجہ یہ ہے کہ ایک تو نوکر ہوتا ہے اور ایک غلام ہوتا ہے، نوکر کی خدمات ہمیشہ معین ہوا کرتی ہیں، یعنی اگرچہ کتنے ہی مختلف کام نوکر سے

لئے جائیں، لیکن کوئی کام ایسا ضرور ہوتا ہے کہ نوکر جس میں عذر کرے اور کہہ دے کہ میں اس کام کیلئے نہیں ہوں، مثلاً اگر کوئی شخص اپنے نوکر سے کہنے لگے تم بہتر کام بھی کیا کرتو وہ ہرگز منظور نہیں کرے گا، اور عذر کردے گا، علیٰ ھذا اور سب سے کام ایسے نکلیں گے جن میں نوکر کی حاجت سے عذر ہوگا، بلکہ اولاد بھی جن پر نوکر سے زیادہ قبضہ اور تسلط ہوگا یعنی کاموں میں انکار کردیتی ہے۔

پس انسان اور جن تو بمنزلہ غلام کے ہیں، اور دوسری مخلوقات مثل نوکر کے ہیں، اور یہی وجہ ہے کہ دوسری مخلوقات کی عبادت کو تسبیح وتقدیس اور سجدہ وغیرہ الفاظ سے فرمایا، اور انسان اور جن کی عبادت کو بلفظ عبدیت فرمایا اور جب انسان اور جن عبد اور غلام ہیں تو ان کی کوئی خاص خدمت نہ ہوگی، بلکہ ایک وقت نماز روزہ کرنا عبادت ہوگا، تو دوسرے وقت سونا اور قضائے حاجت کرنا لوگوں سے ملنا وغیرہ وغیرہ کام عبادت ہوں گے۔

**نھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان یصلی حاقنا او کما قال۔**

کہ جس وقت پیشاب پاخانہ کا دباؤ ہو اس وقت نماز پڑھنے کی ممانعت ہے، اور دفع فضلہ واجب ہے۔

دیکھئے ایک وقت انسان کیلئے ایسا نکلا کہ اس کو مسجد حرام اور بیت الخلاء جانا واجب ہوا، حدیث میں ہے کہ جب شام کا کھانا اور نماز حاضر ہو تو کھانا پہلے کھاؤ مگر یہ سخت بھوک کا حکم ہے۔

اسی طرح اگر کوئی شخص اول وقت نماز پڑھنا چاہے اور اس کو مشکلات سے بھوک لگی ہو تو شریعت حکم کرے گی کہ نماز کو مؤخر کرو اور کھانا کھاؤ، اسی راز کو امام ابوحنیفہؒ پاکیزہ الفاظ میں فرماتے ہیں کہ: **لایکون اصلی کلہ صلوۃ خیر من ان یکون صلوتی کلھا کلاً۔**

میرا سارا کھانا نماز ہو جائے، بہتر ہے اس سے کہ ساری نماز کھانا بن جائے، کیونکہ جب کھانا

کھانے میں نماز برابر یاد آرہی ہوتو یہ سارا وقت انتظار صلوۃ میں گزرا، اور انتظار صلوۃ میں صلوۃ کا ثواب ملتا ہے، برخلاف اگر بھوک میں نماز شروع کر دی جائے تو جوارح نماز میں مشغول ہوں گے اور دل کھانے میں پڑا ہوگا، تو نماز کھانے کی نظر ہو جائے گی، اور یہی فہم ہے جس کی بدولت ان حضرات کو فقیہ اور مجتہد کہا جاتا ہے، آج یہ فہم مفقود ہے ہم لوگ کتابیں ان سے زیادہ پڑھتے ہیں مگر وہ بات حاصل نہیں ہوتی ؎

نہ ہر کہ آئینہ دارد سکندری داند

(۱) اور اسی راز کی بنا پر ہمارے حضرت حاجی امداد اللہ صاحب قبلہ نور اللہ مرقدہٗ فرمایا کرتے تھے کہ اگر جسم ہند میں رہے اور دل مکہ میں تو یہ اس سے بہتر ہے کہ دل ہندوستان میں رہے غرض انسان کیلئے کوئی خاص عبادت مقرر نہیں کیونکہ اس کی شان عبد کی ہے اور جب یہ ہے تو ایک وہ شخص ہے کہ نماز پڑھ کر کسی دیہاتی سے باتوں میں مشغول ہے اور کھیتی باڑی کے حالات پوچھ رہا ہے، اور دوسرا شخص لا الہ الا اللہ کی تسبیح میں مصروف ہے تو بظاہر یہ دوسرا شخص افضل اور اکمل معلوم ہوتا ہے، لیکن غور کریں تو معلوم ہو کہ اگر پہلے شخص کی نیت درست ہے مثلاً مسافر کے انبساط کیلئے ایسا کر رہا ہے یا کوئی دوسری ایسی ہی نیت ہے تو یہ باتیں زیادہ افضل اور مقبول ہیں۔

## کیا بزرگی کھانا پینا چھوڑنے کا نام ہے

فرمایا: آج کل ایسے لوگوں کا جو کھانا چھوڑ دیں بہت بزرگ سمجھا جاتا ہے، میں کہتا ہوں کہ اگر پانی یا کھانے کے چھوڑنے پر بزرگی کا مدار ہے، تو سرسری اور سانڈا۔[1]

جو ایسے جانور ہیں بہت بزرگ ہیں کیونکہ سرسری پانی بالکل نہیں پیتی اور سانڈا نہ کھانا کھاتا ہے نہ پانی پیتا ہے صرف ہوا اس کی غذاء ہے۔ صاحبو! بزرگی تو وہ چیز ہے

میان عاشق ومعشوق رمزیست

کراماً کاتبین را ہم خبر نیست

یعنی بزرگی نسبت مع اللہ کا نام ہے، جس کی پوری حقیقت کا بعض دفعہ فرشتوں کو بھی پتہ نہیں لگتا، البتہ اس کی ظاہری علامت یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تمام افعال واقوال حرکات میں تشبیہ ہو، یعنی جس طرح نماز ادا کرنے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری متابعت کی کوشش کی جائے، اسی طرح آپس کے برتاؤ اور روزمرہ کی باتوں میں سونے جاگنے میں غرض ہر ہر بات میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اتباع کی کوشش کی جائے، اور یہ اتباع عادت ہو جائے کہ بے تکلف سنت کے موافق افعال صادر ہونے لگیں، تو بزرگی اور نسبت کی علامت یہ ہے کم کھانے یا کم پینے کو اس میں کچھ دخل نہیں۔

## کیا بڑے گناہ سے بچانے کیلئے چھوٹے گناہ کی اجازت ہے؟

حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: بعض لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ ان کیلئے کسی بڑے مفسدے (گناہ اور خرابی) کے دفع کرنے کیلئے کسی خفیف مکروہ کے ارتکاب کو بھی جائز رکھا جاتا ہے، جب کہ اس کے ذریعہ سے کسی گناہ کبیرہ سے بچانا منظور ہو۔

### حکایت:

چنانچہ ایک چور کسی بزرگ سے بیعت ہوا اور چوری کرنے سے توبہ کی، لیکن چونکہ مدت کی

عادت پڑی ہوئی تھی اس لئے ہر شب چوری کرنے کا سخت تقاضا طبیعت میں پیدا ہونا اور اس کو دبانے کیلئے وہ یہ کام کرتا کہ تمام ذاکرین کے جوتے اٹھا کر گڑبڑ کر دیتا اس کے جوتے کے ساتھ اس کا اس کے جوتے کے ساتھ اس کا غرض کسی ایک کا جوتا بھی اپنے ٹھکانے نہ ملتا، آخر لوگوں نے دق ہو کر ایک شب بیدار ہو کر دیکھا معلوم ہوا کہ یہ نو گرفتار ہیں، صبح ہوئی تو شیخ سے شکایت کی ،انہوں نے بلا کر اس سے دریافت کیا، اس نے کہا حضرت بے شک میں ایسا کرتا ہوں، لیکن اس کی وجہ یہ ہے کہ مدت سے مجھے چوری کرنے کی عادت تھی اب میں نے توبہ کر لی ہے، رہ رہ کر طبیعت میں تقاضا پیدا ہوتا ہے، جس کو میں یوں پورا کرتا ہوں، اب آپ اگر مجھے اس سے منع فرمائیں گے تو میں اضطراراً پھر چوری کروں گا، غرض میں نے چوری سے توبہ کی ہے، ہیرا پھیری سے توبہ نہیں کی، شیخ نے کہا بھائی تجھے اس کی اجازت ہے تم ہیرا پھیری کر لیا کرو، ان مراتب کا سمجھنا بڑی بصیرت پر موقوف ہے۔

## اطاعت کی برکت سے تمہارا قلب پریشان نہ ہوگا

فرمایا: مصیبت سے بچنے کیلئے ظاہری اسباب پر دارومدار مت رکھو کہ ہمارے پاس تو تعویذ ہے ہم کو طاعون نہیں آسکتا، یہ سب حکم خداوندی کے سامنے کیا حقیقت رکھتے ہیں، سب اصلی کو اختیار کرو اور وہ ارضاء (خوش کرنا) حق ہے۔ اعمال میں احکام کے امثال (تعمیل) میں کوشش کرو کہ اس کے بعد مصیبت حقیقی نہ آوے گی یعنی ظاہری مصائب مثل مرض موت رنج وغیرہ کے تو ہوں گے، مگر اطاعت کی برکت سے تمہارا قلب پریشان نہیں ہوگا۔ جیسا کہ بچہ کسی ماں کی گود میں ہوتا ہے تو کسی چیز سے پریشان نہیں ہوتا اسی طرح اس مطیع کو چوں کہ قرب حق نصیب ہو جاتا ہے ،لہذا یہ بھی پریشان نہیں ہوتا اس کی حالت یہ ہوگی کہ۔

موحد چہ برپائے ریزی زرش

چہ فولاد ہندی نہی برسرش

امید وہراسش نباشد زکس

ہمیں است بنیاد توحید وبس

ترجمہ: توحید والا وہ ہے کہ اس کے پیروں پر سونا گرادو یا اس کے سر پر ہندی تلوار رکھ دو اس کو کسی سے امید اور ڈر نہ ہو توحید کی بنیا بس یہی ہے، بلکہ اس سے ترقی کر کے یہ حالت ہوتی ہے کہ دوست کی طرف سے بلا کی آرزو کرنے لگتا ہے اسی کو عراقی فرماتے ہیں ؎

نشود نصیب دشمن کہ شود ہلاک تیغت

سر دوستاں سلامت کہ تو خنجر آزمائی

ترجمہ: دشمن کی یہ نصیب نہ ہو کہ تیری تلوار سے ہلاک ہو ہم دوستوں کا سر سلامت رہے کہ تو خنجر کو ان پر آزمایا کرے۔

لہذا چاہئے کہ مصیبت کے مبتلا کو دیکھ کر عبرت حاصل کریں اور اطاعت حق میں مشغول ہوں کہ اس سے بچنے کی اصل ترکیب یہی ہے۔

## سارے گناہوں کی جڑ دنیا میں کھپ جانا ہے

فرمایا: معاصی کی مختصر سی فہرست تو ہر شخص کے ذہن میں ہے۔

یعنی زنا، چوری، جھوٹ بولنا وغیرہ کہ ان کو سب گناہ جانتے ہیں، لیکن بعض معاصی ایسے بھی ہیں کہ وہ ان سب کی جڑ ہیں اور اسی لئے سب سے اول فہرست معاصی میں ان کا شمار ہے۔ اور یہ بہت بڑی معصیت ہے اب اس کے نام سے معلوم ہو جائے گا کہ ہم نے اس کو اپنی فہرست میں بیشک شمار

نہیں کیا اور وہ دنیا میں منہمک ہونا (ڈوب جانا) ہے۔اب جس سے چاہے دریافت کر لیجئے معلوم ہو جائے گا کہ کسی نے بھی اسے معصیت نہیں سمجھا۔نماز پڑھنے کو، دوسرے کا مال دبا لینے کو، زنا کرنے کو گناہ سمجھتے ہیں مگر دنیا میں کھپ (ڈوب) جانے کو کوئی گناہ نہیں سمجھتا۔حالانکہ یہ ایسا مرض عام ہے کہ جس میں قریب قریب سب مبتلا ہیں اور ایسا گناہ ہے کہ سب معاصی اسی کی فروع ہیں۔مثلاً کوئی شخص نماز میں کوتاہی کرتا ہے تو اس کا سبب یہی ہے کہ وہ دنیا میں غرق ہے، اور دین سے بے فکر ہے۔ علی ھذا روزہ، حج، زکوۃ، جس چیز میں کوتاہی ہو اس کا سبب یہی ہے اگر کوئی شخص بدکاری میں مشغول ہے تو اس کی وجہ یہی دین سے بے فکری اور دنیا میں انہماک ہے، غرض اس میں طویل تقریر کی ضرورت نہیں، اگر ذرا غور کیا ہوگا تو معلوم ہوگا کہ وجہ سب معاصی کی یہی انہاک فی الدنیا ہے، مگر یہ سب ہی کا شعار (خصوصیت) ہو رہا ہے حتی کہ دیندار بھی باستثناء عارفین واہل تقوی، واہل فکر (یعنی ان سب کو چھوڑ کر) اس میں مبتلا ہیں۔دینداروں کی دینداری بھی اتنی ہی کہ نماز پڑھ لیں اگر چہ بے فکری ہی سے ہو، اور داڑھی نیچی کر لیں اگر چہ لوگوں کا مال دبا رکھا ہو معاملات میں ضرور پہچانتے ہوں۔

غرض دینداری بھی آجکل اس کا نام ہے کہ صورت دینداری کی سی ہو اور سیرت میں صرف وہ باتیں ہوں جو رسوائی سے بچائیں، مثلاً پانچ وقت کی نماز پڑھنا، روزہ رکھ لینا اگر چہ حالت یہ ہو کہ ؎

از بروں چوں گور کافر خلل
واندروں قہر خدائے عزوجل
از بروں طعنہ زنی بر بایزید
وز درونت ننگ می دارد یزید

ترجمہ: باہر سے تو کافر قبر کی طرح ہے کہ حلون اور زیور والی زیب وزینت والی مگر اندر خدا تعالیٰ کا عذاب تم باہر سے اور ظاہری حالت سے تو حضرت بایزید بسطامی پر طعنہ کرنے والے یعنی شرمانے والے ہو اور تمہارے باطن سے یزید بھی شرماتا ہے۔ تو حالت یہ ہے جس کا یہ نتیجہ ہوتا ہے کہ خود تو بگڑے ہی تھے، دوسروں کیلئے بھی ایک بُرا نمونہ بن گئے اور ایسے ہی لوگ ہیں جو مرض کو ہنر اور ہنر کو مرض سمجھتے ہیں کہ زیادہ تقوی کرنے سے دنیا کا نقصان ہوتا ہے تو جب ان کی یہ حالت ہے تو دنیا داروں کی کیا شکایت کی جائے، غرض مرض انہماک فی الدنیا اس لئے اشد ہو گیا ہے کہ لوگ اس سے غافل ہیں اور انہوں نے اس کو صحت سمجھ رکھا ہے۔

## چالیس دن کسی عربی سول سرجن (یعنی مرشد مصلح) کے پاس رہ لو اصل مرض جاتا رہے گا

فرمایا: جب امراض جسمانی کیلئے ایک انگریزی سول سرجن کے کہنے سے چار مہینے فضول گنوا دیتے ہیں تو امراض روحانی کے علاج کیلئے ایک عربی سول سرجن کے کہنے کے بجائے چار مہینے کے چالیس ہی دن اس کے پاس فارغ ہو کر رہ لو اور یہ بھی ضروری نہیں کہ معتقدانہ رہو بلکہ ممتحانہ رہنے کی اجازت ہے، ہاں معاندانہ طور پر نہ ہو اب اس سے زیادہ اور کیا آسانی ہوگی کہ عمر بھر میں سے صرف چالیس دن مانگے جاتے ہیں واللہ اگر آپ ایسا کرلیں تو قریب قریب تمام سوالات کیلئے جوابات خود بخود بدوں مناظرہ کے آپ کی سمجھ میں آجائیں، اور چالیس دن کی تخصیص میں اپنی رائے سے نہیں کرتا بلکہ خود حدیث سے ہم کو اطمینان دلایا گیا ہے کہ ہم چالیس دن تک کسی کام کو نباہ کرلیں تو پھر ہماری مدد ہوتی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے

ہیں: **من اخلص الخ**۔ جوشخص اللہ کیلئے چالیس دن تک اخلاص کے ساتھ کرے گا سب سے دل کو خالی کر کے اللہ تعالیٰ اس کے دل پر عقل ودانائی کے چشمے جاری کر دیں گے۔

حضور مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان جائے کہ ہر ضرورت میں ہماری دستگیری فرمائی اور ایک معیار ہم کو بتلا دیا کہ اس کے موافق ہم کام کر سکیں اور وہ معیار یہ ہے کہ اس میں اخلاص ہو ایسا چلہ نہ ہو کہ جیسے ایک گنوار نے کیا تھا۔

**حکایت:** ایک گنوار کو ایک مولوی صاحب نے نماز پڑھنے کیلئے کہا اور چلّے بھر پڑھنے پر ایک بھینس کا وعدہ کیا جب چلّہ کی تو یہ شخص مولوی صاحب کے پاس گیا اور کہا چالیس دن پورے ہو گئے، لہذا بھینس دیجئے مولوی صاحب نے کہا کہ بھائی میں نے تو اسلئے کہہ دیا تھا کہ اگر تو نے چلّہ بھر جی کر نماز پڑھ لی تو عادت پڑ جائے گی، اور پھر نہ چھوٹ سکے گی۔ بہتر ہے نہ دیجئے، جاؤ پھر یاروں نے بھی بے وضوٹرخائی۔ تو جیسے اس کو بے وضو پڑھنے کی وجہ سے اثر نہ ہوا اسی طرح اگر تم مثلاً اس نیت سے رہو کہ مولوی صاحب کے پاس رہ کر خوب دعوت کھانے کو ملیں گی تو خاک بھی اثر نہ ہوگا بلکہ میں بتلائے دیتا ہوں کہ اگر کسی کے پاس جا کر رہنے کا قصد ہو تو اپنے پاس ہی سے کھانا بھی ہوگا کہ خرچ کرنے سے تعلیمات کی قدر تو ہو کیونکہ یہ قاعدہ ہے کہ جو چیز مفت آتی ہے اس کی کچھ قدر نہیں ہوا کرتی لہذا اس تعلیم کا معاوضہ یہ ہے کہ چالیس دن تک اپنا خرچ کر کے رہو۔

**حکایت:** مجھے حاجی صاحب نوراللہ مرقدہٗ نے ایک کتاب چھپوانے کیلئے فرمایا میں نے اس کے مفت تقسیم کرنے کا خیال ظاہر کیا۔ فرمایا: بھائی مفت تقسیم نہ کرنا کیونکہ لوگ دیکھیں گے بھی نہیں۔

غرض علماء اور اطباء روحانی سے وحشت ان پر اعتراضات یا مسائل اسلام میں مشکوک اسی وقت تک ہیں کہ جب تک آپ ان کے پاس جا کر نہیں رہتے، مگر نہایت افسوس ہے کہ اظہار طلب اور مشکوک ہونے کے باوجود بھی یہ نہیں ہوتا کہ چالیس دن کسی کے پاس جا کر رہ لیں۔

کم از کم ایک چلّہ تو حکیم کے پاس رہنا چاہئے جیسا حدیث میں مذکور ہوا اسی حدیث کا گویا حافظ شیرازیؒ نے ترجمہ کیا ہے ؎

شنیدم رو بروے در سر ز مینے
ہمی گفت ایں معا با قر ینے
کہ اے صوفی شراب آنگہ شود صاف
کہ در شیشہ بما ند ا ر بعینے

شیشے سے مراد قلب ہے اور شراب سے مراد محبت الٰہی ہے معلوم ہوا کہ ایک چلّہ علاج کرنے سے ان شاء اللہ اصل مرض جاتا رہے گا اور پھر ان شاء اللہ عمر بھر مقوبات کھینچتی رہیں گی، گویا مسہل تو طبیب کے پاس رہ کر ہو جائے گا اور ازالہ مرض کے بعد تقویت پہنچانے والی دوائیں دور رہ کر بھی پہنچتی رہیں گی خدا کیلئے صاحبو! اس علاج کو آزما کر تو دیکھو اور چونکہ میں نے اصل علاج بتلا دیا لہٰذا مجھے اس کی کوئی ضرورت نہیں ہے کہ میں جزئی شکوک وشبہات کا جواب دوں۔

## جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے لئے نمونہ ہیں تو ہم سے بھی باز پرس ہوگی کہ تم اس نمونہ کے موافق بن کر کیوں نہیں آئے

مرتب قارئین سے عرض گزار ہے کہ: ذیل کے ملفوظ مبارک کو وسعت قلبی وظرفی سے پوری ہمت کے ساتھ بارگاہ ایزدی میں دعاء وتضرع کے ساتھ عمل کی نیت سے پڑھیں اور اللہ تعالیٰ سے اس پر آسانی عمل کی درخواست کریں اگر ہم نے اتباع سنت کی کوشش کی راہ پر بھی خود کو ڈال لیا تو رب کریم سے امید قوی ہے کہ متبعین سنت میں ہمارا نام درج فرما کر حشر میں نجات اور زیارت رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی دولت عطا فرمائے گا۔

فرمایا: واقعی آپ کی سیرت کو دیکھ کر جس قدر آسانی سے ہم اتباع کر سکتے ہیں قوانین کلمہ طیبہ کو دیکھ کر نہیں کر سکتے اور اسی سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جب آپ ہمارے لئے نمونہ ہیں تو ہم سے بھی باز پرس ہوگی کہ تم اس نمونہ کے موافق بن کر کیوں نہیں آئے، اس کی ایسی مثال ہے کہ جیسے ہم کسی درزی سے ''اچکن'' سلوائیں اور نمونہ کیلئے اپنی ''اچکن'' کی تراش سلائی وغیرہ سب اس پہلے کے مطابق ہو اور اگر ایسا نہ ہو بلکہ تراش وغیرہ میں فرق ہو جائے تو درزی کو مستحق عتاب سمجھا جاتا ہے۔ اس عتاب کے جواب میں اگر وہ یہ کہنے لگے کہ زیادہ تر تو موافق نمونہ کے ہے اور **لا کثر حکم الکل** (زیادت کیلئے کل ہی کا حکم ہوتا ہے) تو ہرگز یہ جواب مسموع (جس کو سنا جائے) نہیں تو جو برتاؤ آپ نے اس درزی سے کیا اسی کیلئے آپ خدا تعالیٰ کے سامنے کھڑے ہوں گے اور نمونہ نبوی پر پورے نہ اتریں گے تو کسی سخت عذاب کے سزاوار ہوں گے۔ اسی کو خدا تعالیٰ نے فرمایا: **لَقَدْ کَانَ لَکُمْ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُسْوَۃٌ حَسَنَۃٌ** ۔ کہ بالکل اس نمونہ جیسے بن جاؤ، نماز ایسی ہو جیسی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی، روزہ وہی ہو، نکاح شادی کا طرز وہی ہو، علی ھذا ہر چیز میں وہی طرز ہو جو کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا طرز تھا، یہ تو نمونہ ہے لیکن یہ خدا تعالیٰ کی رحمت ہے کہ اس نے اس نمونہ میں وسعت کر دی۔

## دنیا تمہیں جبھی حاصل ہو سکتی ہے جب تم دین کو مضبوطی کے ساتھ اختیار کرو

دین اسلام سے بعد (دوری) کا پہلا زینہ یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کو چھوڑ کر اور دین کو چھوڑ کر صرف دنیا کے حاصل کرنے پر متوجہ ہو رہے اور تحصیل دین کو مخل (خلل پیدا کرنے والا) دنیا سمجھ رہے ہیں اور واقعی حقیقت ہے کہ دنیائے حلال دین کے ساتھ سایہ کی طرح ہے، اگر کوئی سایہ کو پکڑنا چاہے تو اس کی صورت یہی ہے کہ اصل چیز کو حاصل کرے تو دنیا بھی جبھی حاصل ہو سکتی ہے کہ جب دین کو مضبوطی کے ساتھ اختیار کیا ہو آج افسوس ہے فلسفہ وحقیقت شناسی کی اتنی بڑی ترقی لیکن لوگ دنیا کی حقیقت میں

غور نہیں کرتے ، محض ''مال وجاہ'' کی طلب کو اصل مقصود سمجھتے ہیں ، حالانکہ یہ امر دیکھنے کے قابل ہے کہ ''مال'' کیوں مقصود ہے اور ''جاہ'' کیوں مطلوب ہے۔

## اب لوگوں نے نفس مال کو معبود مطلق بنا رکھا ہے

فرمایا: سو مال تو جلب منفعت (فائدہ حاصل کرنے کیلئے) مطلوب ہے اور ''جاہ'' دفع مضرت (نقصان اور تکلیف دور کرنے کیلئے یعنی ہم کو بُرائی کی اتنی ضرورت ہے کہ ظالموں کے دست برد سے محفوظ رہے ، دیکھئے سقّے چمار وغیرہ بیگاڑ میں پکڑے جاتے ہیں لیکن جو معزز لوگ ہیں وہ نہیں پکڑے جاتے ، کیونکہ وہ ''ذی جاہ'' ہوتے ہیں اور جاہ ایک قدرتی قلعہ ہے تو یہ دونوں چیزیں جلب منفعت اور دفع مضرت کیلئے ہیں ، پس مال اس قدر کافی ہے کہ جس سے ہم منافع حاصل کرلیں ، اب لوگوں نے نفس مال کو معبود مطلق بنا رکھا ہے ، تو کتنی بڑی فلسفی غلطی ہے۔

## جب دین حاصل ہوجاتا ہے تو دوسرے مقاصد خود بخود حاصل ہوجاتے ہیں

فرمایا: صاحبو! اصل مقصد دین ہے۔ جب وہ حاصل ہوجاتا ہے تو دوسرے مقاصد خود بخود حاصل ہوجاتے ہیں ، چنانچہ دیکھ لیجئے کہ جو وگ خدا کے کام میں لگے ہیں ان میں کوئی بھی پریشانی میں مبتلا نہیں ، بلکہ میں کہتا ہوں کہ اہل اللہ اس قدر آسائش میں ہیں کہ اہل دنیا کو بھی اتنی آسائش نصیب نہیں ہے۔ اور امتحان اس کا یہ ہے کہ اول ایک بڑے سے بڑے دنیا دار کے پاس ایک مہینہ رہے اس کے بعد اہل اللہ میں سے کسی کے پاس ایک مہینہ پھر رہ کر دیکھ لیجئے ، پھر دونوں کے حالت میں موازنہ کیجئے آپ کو صاف معلوم ہوگا وہ دنیا دار طرح طرح کے افکار میں مبتلا ہے اور یہ دین دار پریشانی سے محفوظ و مامون ہے ، یہ تو مال کی غایت تھی رہی ''جاہ'' (عزت) اس میں بھی

جو کچھ تم پر آتی ہیں تاریکیاں اور غم یہ بھی بیباکی اور گستاخی سے ہی ہے۔

غم چو بینی زود استغفار کن

غم بامر خالق آمد کارکن

جب تم غم دیکھو فوراً استغفار کرو، غم تو خدا کے ہی حکم سے کام کرتا ہوا آیا ہے، استغفار سے گناہ اور گستاخی معاف ہوگی تو یہ سزا غم پریشانی بھی دور ہو جائے گی۔

ابن ماجہ کی حدیث میں ہے: **ان العبد یحرم الرزق بخطیئة یعملها** ۔(بے شک انسان رزق سے محروم کر دیا جاتا ہے، کسی گناہ کی بدولت جو وہ کرتا ہے اور کھانے کو ملے بھی تو اس کی برکت جاتی رہتی ہے۔

اس کا صحیح طریقہ مشاہدے کا یہ ہے کہ آپ دو مہینے کی رخصت لے کر ان میں سے ایک مہینے تو کسی ایسے شخص کے پاس گزاریں جو کہ نہایت متنعم اور آرام میں زندگی بسر کرتا ہو، اور کسی گناہ سے نہ بچتا ہو اور دیکھئے کہ ان گناہوں کی بدولت اس کے قلب کی کیفیت ہے آخر بات چیت سے اس کے انداز کا پتہ لگ ہی جائے گا، خاص کر اس وقت میں جب کہ اس پر کوئی مصیبت آئے، مثلاً بیمار ہو جائے یا کسی دشمن کی مخالفت کا اندیشہ ہو اس کے بعد کسی ایسے شخص کے پاس رہئے کہ اس کو اچھی طرح کھانے کو بھی میسر نہ آتا ہو، مگر خدا کا مطیع اور فرمانبردار ہو اور اس کے قلب کی کیفیت دیکھئے خاص کر کسی مصیبت کے وقت اس کے بعد ان دونوں کی قلبی حالت کا موازنہ کیجئے اور دیکھئے کہ سرور اصل کس کے قلب میں ہے، آپ پائیں گے کہ وہ فاقہ مست ہر وقت شاداں وفرحاں ہے اور یہ متنعم ہر وقت غم والم میں مبتلا ہے اور یہ ایسا یقینی اور بین فرق ہے کہ جب چاہے جس کا جی چاہے امتحان کر کے دیکھے اب میں پوچھتا ہوں کہ یہ پریشانی کس چیز کی ہے۔

اور وہ سرور کس چیز کا ہے ظاہر ہے کہ پریشانی نافرمانی کی اور سرور فرمانبرداری کا ہے بس نافرمانی میں لذت اور فرمانبرداری میں کلفت کہنا غلط ہوا بلکہ امر بالعکس ہے، قرآن شریف میں ارشاد ہے:۔(اور ہم لوگوں کو زندگی دیں گے یہ پاکیزہ زندگی۔

یہ فرمانبرداری کیلئے ارشاد ہوتا ہے: فَاِنَّ لَهُ مَعِيْشَةَ ضنکا۔ (تو اس کیلئے زندگی ہے تنگ) یہ نافرمان کیلئے غرض فرمانبرداری میں پوری راحت ہے اور راحت ہی کا نام عیش ہے۔ دلیل اس کی یہ کہ اگر امیر کبیر کو پھانسی کو حکم ہو جائے اور اس سے کہا جائے کہ تم اس پر راضی ہو کہ یہ تمام دولت اس غریب کو دے دو اور یہ تمہارے عوض پھانسی لے لے تو ایک مصیبت سے نجات ہوئی اور راحت نصیب ہوئی غرض یہ کہنا کہ لذت کی وجہ سے گناہ نہیں چھوٹ سکتے غلط ہوا۔

## امیری کے ساتھ بیماری لازم ہے

حکیم الامتؒ نے فرمایا: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جو سب خاندان سے زیادہ محبوب تھیں اور جن کے لئے آپ فرط محبت سے سیدھے کھڑے ہو جاتے تھے اور جن کے لئے آپ نے یہ فرمایا کہ **سيدة نساء اهل الجنة فاطمة**: نیز حضرت علی نے جب نکاح ثانی کا قصد فرمایا تو آپ نے یہ فرمایا کہ :**يؤ ذيني ما آذاها** اتنی پیاری بیٹی نے جب ایک مرتبہ چکی چلانے سے ہاتھوں میں چھالے پڑ جانے کی شکایت کی۔ جس کو آج کل اس قدر معیوب سمجھا جاتا ہے کہ ایک مرتبہ میں نے اپنے خاندان کی عورتوں کو بوجہ مصلحت صحت یہ رائے دی کہ نئی لڑکیوں سے چکی پسواؤ۔ کیونکہ اکثر امارت کے لئے بیماری لازم ہوگئی ہے۔ وہ امیر بھی کیا ہوا جس کے پاس صحت جیسی خدا کی نعمت نہ ہو۔ اور وجہ اس کی یہی آرام طلبی ہے۔ اس لئے میں نے جو کہا کہ تم ایسا کیا

کروتو ان میں سے بعض کہنے لگیں کہ خدا نہ کرے تم ایسی فال کیوں نکالتے ہو۔اور یہاں تک ہم لوگوں کی شان بڑھ گئی ہے کہ اکثر عورتوں نے چرخہ کا تنا تک چھوڑ دیا۔ حکایت: ہمارے وطن میں ایک عورت کا قصہ ہے کہ وہ چرخہ کات رہی تھیں اوراس زمانہ میں ان کی ساس مرگئی تھیں تو کوئی عورت جوان کے یہاں تعزیت کے لئے آئی تو آہٹ پاتے ہی چرخہ کو اٹھایا اور اندھے باولوں کی طرح کوٹھڑی میں پھینک کر آگے سے کواڑ بند کردیئے۔تا کہ مہمان کو معلوم نہ ہو۔غرض حضرت فاطمہ کے ہاتھ میں چھالے پڑ گئے تھے۔حضرت علی نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی غلام لونڈی لے آؤ۔تا کہ کچھ مدد دے۔ چنانچہ حضرت فاطمہ حضور کے پاس گئیں اپنی راحت کے لئے یا شوہر کے امتثال امر کے لئے جس وقت حضور کے گھر پہنچیں تو حضور تشریف فرما نہ تھے۔ یہ حضرت عائشہ سے کہہ کر چلی آئیں۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گھر میں تشریف لائے تو حضرت عائشہ سے معلوم ہوا۔آپ حضرت فاطمہ کے پاس تشریف لے گئے۔اس وقت حضرت فاطمہ لیٹی ہوئی تھیں۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھ کر اٹھنے لگیں تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ لیٹی رہو۔غرض اس وقت پھر حضور سے عرض کیا گیا آپ نے فرمایا کہ اگر کہو تو غلام لونڈی دے دوں اور کہو تو اس سے بھی اچھی چیز دے دوں۔ یہ سن کر فاطمہ نے پھر یہی پوچھا کہ وہ اچھی چیز کیا ہے۔ بلکہ فوراً عرض کیا کہ اچھی ہی چیز دیجئے۔آپ نے فرمایا کہ سوتے وقت سبحان اللہ تینتیس بار اور الحمد اللہ تینتیس بار اور اللہ اکبر چونتیس بار پڑھ لیا کرو۔بس یہ غلام لونڈی سے بھی بہتر ہے۔اس خدا کی بندی نے خوشی خوشی قبول کرلیا۔(ملفوظات حکیم الامتؒ ص/36)

فائدہ: اس پورے واقعہ سے پتہ چلا کہ دولت کے ساتھ جسمانی ریاضت ضروری ہے خواہ گھر میں کام کر کے ہو یا باہر جا کر، بہرحال حفظان صحت کیلئے خود کو جسم کو مشقتوں اور محنتوں کا عادی

بنانا چاہیئے، جیسا کہ آپ ﷺ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو ہدایت فرمائی، خادموں کے عوض آپ ﷺ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہ کو اللہ کے ذکر کا تحفہ بطور نعم البدل کے فرمایا جس کو لے کر وہ خوش ہوگئیں، اور پھر کبھی جسمانی تھکاوٹ کی شکایت نہیں کی۔

بے شک جو بندہ اللہ کا ذکر اخلاص کے ساتھ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے جسم وروح کو اپنے نور سے نہا دیتے ہیں اور ظاہر ہے خدا کی نورانی غذا تلاوت اور ذکر اللہ سے بڑھ کر نہ گیہوں ، چاول ہے اور نہ ہی ماکولات ومشروبات کی قبیل کی دوسری غذائیں اسی لئے سینکڑوں اولیاء اللہ کی زندگیوں سے یہ ثابت ہے کہ وہ چھ چھ ماہ اور سال سال بھر بھی غذا سے دور رہتے ہوئے بھی زندہ رہتے تھے، یہ اسی نورانی غذا کی کارفرمائی ہے، بہرحال جسے تجربہ نہ ہو وہ تجربہ کرکے دیکھ لے میرا ذاتی تجربہ ہے کہ جس کو جتنا آرام ملتا ہے اتنا ہی وہ خدا سے دور ہوتا چلا جاتا ہے، اس لئے زیادہ آرام طلبی جو بددینی اور غفلت کا سبب بنے اس سے حتی الامکان پرہیز کرنا چاہیئے۔ (مرتب)

## اگر کوئی طالب علم کسی بزرگ کی صحبت میں رہنا چاہے تو کیا کرے

حکیم الامتؒ نے فرمایا: ابتدا ہی سے اپنی اولاد کو کسی بزرگ کی صحبت میں وقتاً فوقتاً رکھیئے اور خود بھی رہیئے اس کی صحبت میں خدا تعالی نے اصلاح کا اثر رکھا ہے۔ اسی کو فرماتے ہیں۔

قال را بگذار و مرد حال شو
پیش مرد کاملے پامال شو
صحبت نیکاں اگر یک ساعتست
بہتر از صد سالہ زہد و طاعست

ہر کہ خواہد ہم نشینی با خدا
گو نشیند در حضور اولیاء

بات بنانا چھوڑ و صاحب حال بنو اور یہ حاصل ہوگا کسی کامل شخص ک آگے پامال ہونے سے۔

نیکوں کی صحبت تھوڑی دیر بھی سو سالہ زہد و طاعت س بڑھ کر ہے، جو خدا کی صحبت میں رہنا چاہے اسے اولیاء کی صحبت میں رہنا چاہئے۔

مگر صحبت کا ہم لوگوں میں بالکل ہی اہتمام نہیں۔ میں نے ایک موقع پر اس کو ایک مستقل تقریر میں بیان کیا ہے اور اب پھر کہتا ہوں کہ جہاں اور تمام ضروریات اپنی اولاد کے لئے تجویز کی جاتی ہیں چندروز کے لئے اس کا بھی انتظام کر لیجئے کہ اس کو کسی بزرگ کے سپرد کر دیجئے اور کم سے کم ایک سال تک ان کے پاس ضرور رکھئے اگر کہیں کہ اس میں تو ان کی دنیوی تعلیم کا بڑا نقصان ہوگا تو میں کہتا ہوں کہ اس کی سی صورت کیجئے کہ ہر چھٹی میں چندروز رکھا کیجئے، اس طرح چندمرتبہ میں یہ مدت پوری ہو جائے گی۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص/6)

## اگر قلب سلیم ہے تو روپیہ کا ہونا نہ ہونا دونوں مضر نہیں

حکیم الامتؒ نے فرمایا: نافع فی الدین واقع میں کوئی دوسری چیز ہے اور وہ قلب سلیم ہے یعنی اگر قلب سلیم ہے تو روپیہ کا ہونا نہ ہونا دونوں مضر نہیں۔ اور اگر قلب سلیم نہیں ہے تو روپئے کا نہ ہونا تو کم مضر ہوتا ہے اور روپیہ کا ہونا زیادہ مضر ہو جاتا ہے۔ روپیہ اور قلب سلیم کی مثال بالکل تلوار اور ہاتھ کی سی ہے کہ تلوار کاٹتی ہے لیکن اس وقت جب کہ ہاتھ بھی ہو اور اس میں قوت بھی ہو اور اگر ہاتھ نہیں یا ہاتھ تو ہے لیکن اس میں قوت نہیں تو نری تلوار کیا کام دے سکتی ہے۔

بلکہ بعض اوقات خود اپنے ہی زخم لگ جاتا ہے۔ اسی طرح اگر قلب سلیم نہ ہوتو نزا روپیہ کیا کام دے سکتا ہے۔ اصل چیز قلب سلیم ہے۔ اگر ایسے شخص کے پاس مال ہے تو وہ بیشک حدیث نعم المال الصالح عندالرجل الصالح کا مصداق ہے۔ مولانا علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ۔ مال راگر بہر دیں باشی حمول نعم مال صالح گفت آل رسول اور فرماتے ہیں۔ آب در کشتی بلاک کشتی - آب زیر کشتی است آن راپشتی ست یعنی اگر کشتی کے اندر پانی بھر جائے تو اس کے ہلاک کا سبب ہوتا ہے اور اگر کشتی کے نیچے رہے تو اس کے لئے معین ہوتا ہے اسی طرح اگر مال قلب کے اندر گھر گیا تو وہ قلب کے لئے مہلک ہے اور اگر قلب سے باہر ہے تو وہ عین ہوتا ہے اور یہ اس وقت ہوتا ہے کہ جب صاحب قلب سلیم کے پاس روپیہ ہو۔ غرض ایسے شخص کے لئے روپیہ کا ہونا نہ ہونا دونوں برابر ہوگا۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص/ 7)

## شیطان کس کس سمت سے بہکاتا اور کس کس سے نہیں بہکاتا ہے

حکیم الامتؒ نے فرمایا: اہل لطائف نے لکھا ہے کہ شیطان نے بنی آدم کو بہکانے کی چار سمتیں بیان کی ہیں:

ثُمَّ لَآتِيَنَّهُمْ مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ وَمِنْ خَلْفِهِمْ وَعَنْ أَيْمَانِهِمْ وَعَنْ شَمَائِلِهِمْ۔

ترجمہ: پھر آؤں گا میں ان کے پاس آگے سے پیچھے سے دائیں سے اور پھر بائیں سے۔

اور دو سمتوں کو بیان نہیں کیا۔ یعنی فوق اور تحت اس سے معلوم ہوا کہ یہ دونوں سمتیں محفوظ ہیں ۔لیکن اوپر سے مراد دہلی کے چاندنی چوک کا کوٹھا نہیں ہے بلکہ آسمان مراد ہے۔ لیکن ہر وقت اوپر دیکھنا بہت دشوار تھا۔ اس لئے سب سے اسلم سمت تحت ہے باقی چار سمتیں قدام خلف

یمین شمال ان کی یہ حالت ہے کہ ان کی طرف دیکھنے میں اکثر انسان فتنہ میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ اس سبب سے بعض اکابر نے یہاں تک کیا ہے کہ شہر چھوڑ کر جنگل میں بود و باش اختیار کر لی۔

حکایت: شیخ سعدی نے ایک بزرگ کی حکایت لکھی ہے۔(ملفوظات حکیم الامتؒ جلد،7 ص21)

بزرگے کے دیدم اندر کوہسارے
نشستہ از جہاں در کنج غارے
چرا گفتم بشہر اندر نیائی
کہ بار بند از دل بر کشائی
بگفت آں جا پریہ دیاں نغز ند
چو گل بسیار شد پیلاں بلغزند

ترجمہ: میں نے ایک بزرگ کو پہاڑ میں دیکھا سارے جہاں سے الگ ہو کر ایک غار میں بیٹھے تھے، میں نے پوچھا آپ شہر میں کیوں نہیں آتے کسی وقت تو دل پر سے بندش کو کھول دیتے، بولے وہاں تو حسین اور پری چہرہ لوگ ہیں اور جب کیچڑ زیادہ ہو جاتا ہے تو ہاتھی بھی پھسل جاتے ہیں۔

اسی حالت کو ایک شاعر نے ان الفاظ میں بیان کیا ہے زاہد نہ داشت تاب جمال پریر خاں کنج گرفت وترس خدارا بہانہ ساخت بہر حال ایسا ہوتا ہے اور اس کا علاج یہی ہے کہ ان چاروں سمتوں کی جانب دیکھنا بہت کم کر دیا جائے اور اوپر کے دیکھنے میں گرنے کا اندیشہ ہے جیسا کہ پہلے بیان ہوا پس تجر اور نقل سب سے معلوم ہو گیا کہ حفاظت اور امن کی سمت سمت تحت ہے (تحت نیچے)۔

## ہر بزرگ کی شان اور حال مختلف ہوتا ہے

حکیم الامتؒ نے فرمایا: ایک شخص نے ایک بزرگ سے پوچھا کہ بزرگوں کی شان اور ان کے حالات کس طرح مختلف ہوتے ہیں ۔انھوں نے جواب دیا کہ فلاں مسجد میں تین بزرگ بیٹھے ہیں ان کے پاس جاؤ معلوم ہوجائے گا کہ بزرگوں کے حالات میں کیا فرق ہوتا ہے چنانچہ وہ شخص گیا اور جا کر دیکھا کہ کوئی بے ادب آیا اور ان بزرگوں میں سے اول ایک کے ایک چپت رسید کی ۔انھوں نے اٹھ کر اتنے ہی زور سے ایک چپت اس کے بھی ماردی اور پھر بیٹھ کر ذکر میں مشغول ہوگئے ۔اس کے بعد وہ دوسرے بزرگ کی طرف متوجہ ہوا اور ایک چپت ان کے بھی ماردی۔ وہ بولے بھی نہیں اور اپنے کام میں لگے رہے، اس کے بعد تیسرے کی طرف متوجہ ہوا اور ایک چپت ان کے ماری۔انھوں نے اٹھ کر فوراً اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیا اور اس کو دبانا اور پیار کرنا شروع کیا اور کہنے لگے کہ تمہارے ہاتھ میں بہت چوٹ لگی ہوگی ۔ یہاں سے یہ تماشہ دیکھ کر ان بزرگ کے پاس گیا اور تمام ماجرا بیان کیا۔ کہنے لگے کہ بس اتنا ہی فرق ان تینوں کی حالت اور شان میں بھی ہے ۔(ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 24)

**فائدہ:** شریعت ،طریقت، معرفت اور حقیقت ان چاروں کی مثال یہ ہے ۔ایک چپت کے بدلہ ایک چپت ،شریعت، مارنے والے کو گھور کر دیکھ لینا اور چھوڑ دینا۔طریقت ۔اور مارنے والے کی طرف متوجہ نہ ہونا ،معرفت ۔اور مارنے والے کے ہاتھ اور اس کے حال کا پوچھنا یہ حقیقت ہے۔

## اللہ والا نہ کسی کی تعریف سے خوش ہوتا ہے اور نہ کسی کے برائی کرنے سے ناراض ہوتا ہے

حکایت: ایک بزرگ کی حکایت ہے کہ وہ چلے جارہے تھے چند مرید ساتھ تھے۔ راستہ

میں ایک شخص نے دیکھ کر کہا کہ یہ شخص بڑا ٹھگ ہے ایک مرید کو اس پر بہت غصہ آیا اور اس شخص کو مارنے کو چلا پیر صاحب نے روکا اور گھر پر لے گئے اور بہت سے لفافے جوان کے نام آئے ہوئے تھے اس کے سامنے ڈال دیئے ان لفافوں میں بڑے بڑے القاب وآداب لکھے ہوئے تھے۔ کسی میں قبلہ کونین وکعبہ دارین کسی میں رہنمائی جہاں وغیرہ وغیرہ اور فرمایا کہ بھائی نہ تو اس قدر برا ہوں جتنا اس شخص نے کہا اور نہ اس قدر اچھا ہوں جتنا ان لوگوں نے لکھا پس اگر خلاف واقع کہنے کی وجہ سے اس شخص پر غصہ آیا تو ان لوگوں پر بھی تو غصہ آنا چاہیے۔ اور ان کا منہ بھی تو بند کرنا چاہیے جو کہ جنید عصر اور فرید وقت کہتے ہیں۔ دوسری حکایت: مولانا احمد علی محدث سہارپوری کو ایک شخص نے آکر برا بھلا کہنا شروع کیا۔ مولانا چونکہ بڑے مرتبہ کے شخص تھے طالب علموں کو سخت غصہ آیا اور اس کے مارنے کو اٹھے۔ مولانا نے فرمایا کہ بھائی سب باتیں تو جھوٹ نہیں کہتا کچھ تو سچی بھی ہیں تم اسی کو دیکھو۔

تیسری حکایت: اسی طرح امام ابوحنیفہ کو ایک شخص نے برا کہا تو آپ نے اس کو ہدیہ بھیجا اور امام صاحب کی نسبت لکھا ہے کہ آپ بھی کسی کی غیبت نہ کرتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ میں اگر کسی کی غیبت کروں تو اپنی ماں کی غیبت کرنا زیادہ مصلحت ہے تا کہ میری نیکیاں میری ماں ہی کے پاس رہیں۔ غیروں کے پاس تو نہ جائیں۔ حضرت اما سفیان ثوری فرمایا کرتے تھے کہ امام ابوحنیفہ بڑے عقلمند ہیں کہ ہم لوگوں کی نیکیاں تو وہ لے لیتے ہیں (یعنی چونکہ ہم ان کی بابت بھی کچھ کہہ دیتے ہیں اور وہ اپنی نیکیاں کسی کو نہیں دیتے (یعنی چونکہ وہ کسی کی غیبت نہیں کرتے) صاحبو! غور کرو کہ ایک یہ اسلاف ہیں جن کے وہ حالات تھے

ایک ہم اخلاف ہیں کہ جن کے یہ حالات ہیں خوب کہا ہے ؎

شنیدم کہ مردان راہ خدا
دل دشمناں ہم نہ کردند تنگ
ترا کے میسر شود ایں مقام
کہ با دوستانت خلافست و جنگ

ترجمہ : سنا ہے کہ اللہ کے راستہ کے جوانمرد لوگوں نے کبھی دشمنوں کا بھی دل نہیں دکھایا، تم کو یہ مرتبہ کہاں میسر ہو سکتا ہے، کیونکہ تمہاری تو دوستوں سے بھی مخالفت اور لڑائی ہے۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 24)

## ہم لوگوں کا تقویٰ بی بی تمیزہ کے وضو کی طرح ہے

بی بی تمیزہ کا ایک قصہ مثنوی میں لکھا ہے کہ ایک عورت فاحشہ تھی کسی بزرگ نے اس کو نصیحت کی اور نماز پڑھنے کی تاکید کی اور وضو بھی کرا دیا اس نے نماز شروع کر دی ایک مدت کے بعد جوان بزرگ کا وہاں گذر ہوا تو بی بی تمیزہ بھی ملیں، انہوں نے پوچھا کہ بی بی نماز بھی پڑھا کرتی ہو کہنے لگی جی ہاں پڑھتی ہوں، انہوں نے کہا کہ وضو بھی کرتی ہو کہنے لگی کہ آپ نے اس روز کرا نہیں دیا تھا صاحب مثنوی نے اس قصہ کو نقل کر کے لکھا ہے کہ ہم لوگوں کا تقویٰ بالکل ایسا ہی ہے جیسے بی بی تمیزہ کا وضو تھا کہ نہ وہ زنا سے ٹوٹتا ہے نہ اور کسی فعل سے اسی طرح ہم لوگ اپنے ایسے معتقد ہیں کہ کوئی عیب بھی نظر نہیں آتا البتہ دوسرے پر طعن کرنے میں خوب پختہ ہیں۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 40)

## صرف کسی بزرگ کی توجہ سے کام نہیں ہوگا بلکہ آپ کو بھی عمل کرنا ہوگا تب نتیجہ ملے گا

حضرت حکیم الامتؒ اپنے ایک ملفوظ میں فرماتے ہیں: بعض لوگوں کو توجہ بھی ہوتی ہے

تدبیر بھی کرتے ہیں لیکن یہ کہ کسی بزرگ کے پاس گئے اور اپنی حالت بیان کر کے فرمائش کی کہ آپ کچھ توجہ کیجئے اس کی بالکل ایسی مثال ہے کہ ایک شخص طبیب کے پاس جائے اور اپنے امراض کو بیان کرے اور جب طبیب نسخہ تجویز کرے تو اس سے کہے کہ حکیم صاحب میری طرف سے نسخہ آپ ہی پی لیں۔

ظاہر ہے کہ اس کو ساری دنیا احمق کہے گی اور سب قہقہہ لگائیں گے۔ اس کی حالت طالبین توجہ کی بھی ہے کہ مریض تو یہ مگر توجہ کریں بزرگ اور یہ توجہ نہ کریں۔

حکایت: حضرت حاجی امداد اللہ صاحب نور اللہ مرقدہ جب بمبئی تشریف لے گئے تو ایک سوداگر نے عرض کیا کہ حضور دعا فرمائیں کہ خدا تعالیٰ مجھے حج نصیب کرے۔ آپ نے فرمایا کہ ایک شرط پر دعا کروں گا وہ یہ کہ جس دن جہاز چلے اس دن مجھے پورا اختیار اپنے نفس پر دے دو کہ میں تمہارا ہاتھ پکڑ کر جہاز میں تم کو بٹھلا دوں اور وہ جہاز تم کو لے کر روانہ ہو جائے اور جب تک یہ نہ ہو صرف میری دعا سے کیا کام چل سکتا ہے کیونکہ جب تم قصد نہ کرو گے دنیا کے کاروبار کو نہ چھوڑو گے نہ وہ خود کم ہوں گے تو صرف میری دعا تم کو حج کیونکر کرا دے گی۔ کیونکہ خود کعبہ تو تم تک آنے سے رہا۔

اس کو کیا غرض پڑی ہے اور جن کو یہ شرف نصیب ہو بھی گیا ہے تو ان کو بھی اس صورت سے حج نصیب نہیں ہوا۔ حج کرنے کے لئے ان کو بھی خود کعبہ ہی میں آنا پڑا اور جب ایسوں کو بھی خود کعبے کی طرف جانے کی احتیاج تھی تو اس سوداگر کو تو کیوں ضرورت نہ ہو گی اور یہ تجارت چھوڑ کر جائیں نہیں تو محض حاجی صاحب کی دعا سے ان کو کیا نفع ہو سکتا ہے تو جو لوگ کچھ تدبیر کرتے بھی ہیں صرف اس قدر کرتے ہیں کہ بزرگوں سے دعا کرا لیتے ہیں۔ اور خود کچھ نہیں کرتے۔ صاحبو!

خیال کیجئے ابوطالب جو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حقیقی چچا ہیں اور بہت بڑے محب کہ جس موقع پر تمام قریش نے مخالفت کی اور آپ کے دشمن ہو گئے اس موقع پر بھی ابوطالب نے ساتھ دیا اور اس کے ساتھ ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی ان سے بہت محبت تھی اور آپ نے بے حد کوشش ان کے مسلمان ہونے کی فرمائی ۔لیکن محض اس وجہ سے کہ انہوں نے ارادہ نہیں کیا حضور کی کوشش اور محبت کچھ بھی ان کے کام نہ آئی اور آخر کار اپنی قدیم ملت پر ان کا خاتمہ ہو گیا ۔اس پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بہت رنج ہوا تو یہ آیت نازل ہوئی۔

إِنَّکَ لَا تَھْدِی مَنْ أَحْبَبْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ یَھْدِی مَنْ یَشَآءُ۔ (القصص،56)

جس کو آپ چاہیں ہدایت نہیں دے سکتے بلکہ اللہ جس کو چاہے ہدایت کرے۔

(ملفوظات حکیم الامتؒ جلد،7 ص78)

## تمنا الگ چیز ہے اور ارادہ الگ

موجودہ دور میں خاص و عام میں یہ مرض ہے کہ ہر اچھے کام اور نیک عمل کیلئے تمنائیں خوب کرتے ہیں ،مگر ارادہ بالعمل نہیں کرتے اس لئے ناکام اور محروم رہتے ہیں اور بلاوجہ میں پریشان ہوتے رہتے ہیں ،اسی کی وضاحت فرماتے ہوئے حضرت حکیم الامتؒ نے فرمایا: اکثر لوگ کہا کرتے ہیں کہ ہمارا ارادہ تو ہے مگر یہ بالکل غلط ہے کیونکہ تمنا ایک چیز ہے اور ارادہ دوسری چیز ہے۔

ایک مرتبہ دو شخص حج کو جانے کی بابت تذکرہ کر رہے تھے ان میں سے ایک نے کہا کہ بھائی ارادہ تو ہر مسلمان کا ہے میں نے کہا کہ صاحب یہ بالکل غلط ہے اگر ارادہ ہر مسلمان کا ہوتا تو ضرور سب کے سب حج کر آتے۔ ہاں تو یوں کہیے کہ تمنا ہر مسلمان کی ہے۔سونری تمنا سے کام نہیں چلتا۔ارادہ کہتے ہیں سامان کے مہیا کرنے کو مثلاً ایک شخص زراعت تو کرنا چاہتا ہے لیکن اس کا کوئی

سامان مہیا نہیں کرتا اور ایک شخص اس کا سامان بھی جمع کر رہا ہے تو پہلے شخص کو متمنی اور دوسرے کو مرید کہیں گے۔اسی طرح اگر دو شخص جامع مسجد پہنچنا چاہیں مگر ایک تو اپنی جگہ بیٹھا ہوا تمنا ظاہر کئے جائے اور ایک شخص چلنا شروع کر دے تو دوسرے کو مرید کہیں گے اور پہلے کو متمنی تو جب ارادہ ہوتا ہے کام بھی ضرور پورا ہو جاتا ہے، اگر کسی وجہ سے خود قدرت نہیں ہوتی تو کوئی رہبر مل جاتا ہے جو معین ہو کر کام پورا کر دیتا ہے۔اس لئے کہتے ہیں کہ: **السعی منی و الاتمام من الله** میری طرف سے کوشش کرنا ہے اور پورا کرنا اللہ کی طرف سے ہے۔پس کام شروع کر دینا چاہیے خدا تعالیٰ خود مدد کریں گے اور کام پورا ہو جائے گا۔میں ایک عالی ہمتی کی حکایت آپ کو سناتا ہوں۔حکایت: اہل تاریخ نے لکھا ہے کہ جب حضرت یوسف علیہ السلام کو زلیخا نے بلایا تو جس مکان میں ان کو لے کر گئی ہے تو یکے بعد دیگرے سات حصے اس مکان کے تھے اور ہر حصہ مقفل تھا۔اور قفل بھی ہر حصے کے نہایت مضبوط تھے۔غرض پورا سامان کیا گیا تھا کہ حضرت یوسف باہر نکل کر نہ جاسکیں۔آخر زلیخا نے حضرت یوسف علیہ السلام سے اپنی خواہش کا اظہار کیا، دھمکی بھی دی۔

لجاجت بھی کی لیکن عصمت نبوت کے سامنے ایک بھی نہ چلی۔واقعی یوسف علیہ السلام کا کام تھا کہ اس مصیبت میں بھی ان کو اتنا قوی توکل رہا جو آگے معلوم ہوگا۔آپ نے دیکھا کہ مکان سب مقفل ہیں نکلنے کی کوئی صورت بظاہر نہیں مگر ساتھ ہی قوت توکل نے ہمت دلائی کہ مجھ کو اپنا کام تو کرنا چاہیے خدا تعالیٰ ضرور مدد کریں گے چنانچہ آپ نے وہاں سے بھاگنا شروع کیا اور زلیخاں آپ کے پیچھے ہوئی۔لکھا ہے کہ جس دروازے پر آپ پہنچتے تھے قفل ٹوٹ کر گر جاتا تھا اور دروازہ خود بخود کھل جاتا تھا۔اسی طرح ساتوں دروازے کھل گئے اور آپ صحیح وسالم عفت کے ساتھ باہر نکل آئے۔اس کی طرف اشارہ کر کے مولانا فرماتے ہیں۔

گر چہ رخنہ نیست عالم را پدید
خیرہ یوسف داری باید و دید!

کہ اگر چہ قصر عالم میں کوئی دروازہ نظر نہیں آتا کہ اس سے نکل کر تم نفس وشیطان کے پھندے سے بچ سکو، لیکن مایوس پھر بھی نہ ہونا چاہئے حضرت یوسفؑ کی طرح دوڑنا چاہئے پھر دیکھئے دروازہ پیدا ہوتا ہے کہ نہیں۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 80)

## عمل میں پختہ وہی شخص ہوتا ہے جو اپنے بوتہ پر کام کرے

حضرت حکیم الامتؒ فرماتے ہیں کہ: جو لوگ اپنے بوتہ پر کام کرتے ہیں ان کی حالت ساری عمر یکساں رہتی ہے، البتہ ان میں شور وغل، اچھل کود نہیں ہوتی اور نہ یہ مطلوب ہے۔

## میں شروع میں مرید کو تھوڑا عمل دیتا ہوں تا کہ آسانی سے کر لے

حضرت حکیم الامتؒ فرماتے ہیں: دیکھو اگر کوئی بچہ کی تربیت کرنا چاہے تو طریقہ اس کا یہ ہے کہ اس کو تھوڑا کھلائے وہ جزو بدن ہو اور اس سے نشو ونما پیدا ہو۔ اسی طرح شیخ کامل بھی ایک ہی دن سب کچھ نہیں بھر دیتا کیونکہ اس کا نتیجہ اس کے سوا کچھ نہیں کہ طالب کو حالات کا ہیضہ ہو اور ایک ہی دن میں خاتمہ ہو جائے۔ بلکہ وہ بتدریج اس کو آگے کو بڑھاتا ہے اور جو لوگ اناڑی ہیں اور طریق تربیت سے ناواقف و ناآشنا ہیں وہ ایک دم میں بھر دینا چاہتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو عوام الناس بہت بزرگ سمجھتے ہیں حالانکہ نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ دنیا بھر کے تعلقات اس سے چھوٹ جاتے ہیں۔ نہ بیوی کے کام کا رہتا ہے نہ بچوں کے۔ اور یہ کمال نہیں بلکہ نقص ہے۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 88)

## تجھے اجازت ہے تو ہیرا پھیری کرلیا کر

اہل اللہ کسی چیز کی اصلاح یکدم نہیں فرماتے بلکہ بتدریج اصلاح فرماتے ہیں اس لیے کہ اصلاح میں زیادہ شدت یا عجلت مرید کے لیے نقصان دہ ہوتا ہے۔

حضرت حکیم الامت ملفوظات حکیم الامت جلد 27 صفحہ 110 پر ایک جگہ فرماتے ہیں ایک چور کسی بزرگ سے بیعت ہوا اور چوری کرنے سے توبہ کی لیکن چونکہ مدت کی عادت پڑی ہوئی تھی اس لیے ہر شب چوری کرنے کا سخت تقاضہ طبیعت میں پیدا ہوتا اور اس کو دبانے کے لیے وہ یہ کرتا تھا کہ تمام ذاکرین کے جوتے اٹھا کر گڑبڑ کر دیتا اس کے جوتے کے ساتھ اس کا اس کے جوتے کے ساتھ اس کا غرض کسی ایک کا جوتا بھی اپنے ٹھکانے نہ ملتا آخر لوگوں نے دق ہو کر ایک شب بیدار رہ کر دیکھا تو معلوم ہوا کہ یہ نو گرفتار ہیں۔

صبح ہوئی تو شیخ سے شکایت کی شیخ نے اس سے دریافت کیا اس نے کہا حضور میں بے شک ایسا کرتا ہوں لیکن اس کی وجہ یہ ہے کہ مدت سے مجھے چوری کرنے کی عادت تھی اب میں نے توبہ کر لی ہے رہ رہ کر طبیعت میں تقاضہ پیدا ہوتا ہے جس کو پورا کرتا ہوں اب آپ اگر اس سے منع فرمائیں گے تو میں اضطرارا پھر چوری کروں گا غرض میں نے چوری سے توبہ کی ہے ہیرا پھیری سے توبہ نہیں کی شیخ نے کہا بھائی تجھے اس کی اجازت ہے تم ہیرا پھیری کرلیا کرو۔ ان مراتب کا سمجھنا بڑی بصیرت پر موقوف ہے۔۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 110)

## برکت ایسی بھی ہوتی ہے

میرا ہی خود قصہ ہے کہ کبھی زیور بنواتا تو چونکہ چاندی کے واسطے روپے دینے سے ربوا لازم آ

جاتا ہے۔اس لئے جب بھی زیور بنوانے کا اتفاق ہوتا میں چاندی دوسری جگہ سے خرید کرا سے دیتا۔ دوایک مرتبہ تو اس نے کہا کہ روپیہ دے دو پھر تول کر حساب کر دینا۔ میں نے اس سے کہہ دیا کہ یہ میرے دین کے خلاف بات ہے۔بس اس نے اس کو خوشی سے منظور کرلیا تو لوگ سب مان جاتے ہیں آدمی پکا چاہیے اور اللہ میاں کی طرف سے اسباب ویسے ہی پیدا ہو جاتے ہیں ۔خیال کر لیجئے کہ حاکم جب کسی کو امر شاق کا حکم دیتا ہے تو اس پر مامور کی اعانت بھی کیا کرتا ہے۔ حاصل یہ ہے کہ دل کو مضبوط کر واور اس پر عزم کرلو کہ ہم کوئی کام بلا پوچھے نہ کریں گے ۔ ہاں پوچھنے سے بعض صورتیں عدم جواز کی بھی نکلیں گی اور اس میں آمدنی بھی کم ہو جاوے گی ۔تو خوب سمجھ لو اور تجربہ کرلو کہ اس میں کم ہی میں برکت ہو جاوے گی ۔اور اس کے یہ معنی نہیں کہ کم چیز مقدار میں بڑھ جاتی ہے کہ بازار سے ایک من گیہوں لائے اور گھر پر آکر دو من اترے ،ممکن ایسا بھی ہے کہ ایک صاحب خیر نے مجھ سے بیان کیا کہ وہ مسجد بنواتے تھے اور ایک تھیلی میں روپے رکھتے تھے اور کا شروع کیا، جب ضرورت ہوتی اس میں ہی سے ہاتھ ڈال کر نکال لاتے یہاں تک کہ سب کام بن گیا حساب جو لگایا تو جتنا روپیہ تھا اس سے کم نہیں ہوا۔تو کبھی ایسا بھی ہوتا ہے مگر ہمیشہ ضروری نہیں بلکہ اس کے معنی اور ہیں اور وہی اکثر واقع ہیں اور وہ یہ کہ یہ مقدار قلیل جب تمہارے ہی صرف میں آئے ۔ بیماری میں خرچ نہ ہو اور ایسے ہی فضول خرچیوں میں مقدمات میں لا طائل تکلفات میں ضائع نہ ہو جائے جو کچھ آئے تمہاری ہی ذات پر صرف ہونا چاہیے ۔گیہوں تھوڑا ہو اس سے بہتر کہ زیادہ آئے اور تم پر خرچ نہ ہو۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 268)

## ایک فقیر کا نصیب دیکھئے

حضرت حکیم الامتؒ نے ایک ملفوظ میں فرمایا: کسی مصیبت زدہ کو دیکھو تو اس پر ہنسنے کے بجائے عبرت حاصل کرو، کہیں ایسا نہ ہو کہ اللہ تعالیٰ اس سے مصیبت کو دور کر دے اور تم کو اس میں مبتلا کر دے۔

کتب تاریخ میں لکھا ہے کہ ایک شخص اپنی بیوی کے پاس بیٹھا کھانا کھا رہا تھا۔ اس وقت ایک فقیر مانگنے آیا۔ اس نے فقیر کو جھڑک دیا۔

اتفاق سے کچھ ایسا انقلاب ہوا کہ یہ شخص بالکل تباہ و پریشان ہو گیا۔ حتیٰ کہ جب بیوی کا نان ونفقہ بھی نہ چل سکا تو اس کو بھی طلاق دے دی۔ اور اس نے کسی اور دولتمند سے نکاح کر لیا۔ اتفاق سے اس دولتمند کے دروازہ پر کوئی شخص سوال کرنے آیا اس شخص نے اپنی بیوی سے کہا کہ اس کو بھیک دے آؤ۔ یہ جو دروازہ پر گئی تو وہاں سے روتی ہوئی لوٹی۔ شوہر نے پوچھا تو اس نے کہا کہ یہ میرا پہلا شوہر ہے اور اسی تذکرہ میں وہ قصہ سائل کے جھٹک دینے کا بھی بیان کیا۔ اس شوہر ثانی نے کہا کہ وہ سائل جو جھڑکا گیا تھا میں ہوں خدا تعالیٰ نے مجھے مال بھی دیا اور اس کی بیوی بھی دی۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص/123)

## جس کا اللہ سے تعلق صحیح نہیں ہے مال واولاد ہوتے ہوئے بھی مصیبت میں ہے

حضرت حکیم الامتؒ نے فرمایا: اسی کو خدا تعالیٰ فرماتے ہیں:

ترجمہ: اللہ تعالیٰ یہی ارادہ کرتے ہیں کہ ان کافر لوگوں کو مال اولاد کے ذریعہ دنیا میں عذاب دیدیں حقیقت میں اگر غور کر کے دیکھا جاوے تو معلوم ہوگا کہ جنہوں نے دنیا کو قبلہ وکعبہ بنا رکھا

ہے وہ کس قدر مصیبت میں ہیں عیش کے ذرائع سوچتے اور جمع کرتے ساری عمر گزر گئی اور کھانے پینے کو وہی چار چپاتیاں اور تین کپڑے ہی ملے جو کہ سب کو ہی ملتے ہیں اور پھر لطف یہ کہ اس قدر انہماک کے بعد بھی ذرائع عیش نصیب نہ ہوئے اور غضب یہ کہ آج تک بھی اس کا احساس نہیں ہوا اب تک بھی وہی ترقی کی تعلیم دی جاتی ہے اور اگر پورا عیش حاصل بھی ہو گیا تو یہ کیا عیش ہے کہ خوب کھالیا اگر یہی عیش ہے تو بیل کو سب سے زیادہ عیش میسر ہے کہ اس کو نہ گذشتہ کل کی یاد نہ آئندہ کل کی فکر اس کی برابر سلطان بھی عیش میں نہیں غرض محض بے فکری سے کھالینا کوئی عیش نہیں۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد،7 ص202)

## عیش حقیقی یہ ہے

عیش یہ ہے کہ نہ ماضی کی فکر ہے نہ مستقبل کا اندیشہ بس وہ ابن الحال ہے کہ جو اس پر گزرتا ہے سب کو خوشی سے برداشت کرتا ہے اور اس کو نعمت سمجھتا ہے۔ جیسے کہتے ہیں صوفی ابن الحال با شداے رفیق یعنی جو حالت اس پر طاری ہو وہ اس میں راضی ہے اور یہ کہتا ہے۔

ہر چہ از دوست میر سد نیکو ست

(دوست سے جو کچھ ملتا ہے وہ اچھا ہی ہوتا ہے)

اگر طیش بھی ہو تو عیش ہے اور اس پر کچھ عجب نہ کیجئے اگر ایک مدت کے بعد محبوب سے ملاقات ہو کہ دیکھ کر حیرت زدہ رہ جائے۔ نہ بات کی ہمت ہو نہ سلام کی جرات اور اسی حال میں محبوب اس پر رحم کرے اور اس کو سینہ سے لگالے اور خوب دبا دے کہ اس کا دم نکلنے لگے اور اسی حالت میں اس کا کوئی رقیب آجاوے اس کو دیکھ کر محبوب دریافت کرے کہ اگر تم کو تکلیف ہو رہی

ہوتو تم کو چھوڑ کر اس کو دبانے لگوں تو اس وقت کیا کہے گا کیا یہ تکلیف اس کو محسوس ہوگی کہ آخرت سے غافل رہ کر دنیا میں کھپ جانے کی کے دل کی کیفیت

وحالت والا سے صوفی تو اے میرے ساتھی حال والا ہی ہوتا ہے۔ کے غصہ اور تکلیف دینا بھی ہو تو محبت میں وہ بھی لطف و کیف ہی ہے۔

اور کیا اس کی وجہ سے وہ محبوب کے علیحدہ ہونے پر راضی ہوگا بھی نہیں بلکہ وہ یہ کہے گا۔

نہ نشود نصیب دشمن کہ شود ہلاک تیغت

سر دوستاں سلامت کہ تو خنجر آزمائی

(دشمن کو یہ نصیب نہ ہو کہ تیری تلوار سے ہلاک ہو ہم دوستوں کا سر سلامت رہے تا کہ انہی پر تو اپنا خنجر آزمائی اور یہ کہے گا۔

نکل جائے دم تیرے قدموں کے نیچے

یہی دل کی حسرت یہی آرزو ہے

(تم طریقت کے سالکوں یعنی اللہ کے راستہ میں لگے ہوؤں سے تعجب کرتے ہو کہ وہ معنی ومقصود کے سمندر میں غرق ہیں)

اور ان کی یہ حالت ہوتی ہے۔

ناخوش تو خوش بود بر جان من

دل فدائے یار دل رنجان من

(آپ کی طرف کی ناگوار شے بھی میرے واسطے خوشی کا سبب ہے کیونکہ دل دل دکھانے والے دوست پر فدا ہے)

پس زبون وسوسہ باشی دلا

گر طلب را باز دانی از بلا!

(اے دل پھر تو تو وسوسوں کا بیوقوف بنایا ہوا ہو جائے گا اگر تو محبوب کی طلب کو مصیبت سے الگ جانتا ہے)

یعنی طلب اور بلا میں فرق کیا تو تم طالب خدا نہیں بلکہ تم طالب مخلوق ہو ایک مخلوق کو چھوڑ کر دوسری مخلوق کو لیا ہے، جس نے اس کی حقیقت سمجھ لی اس کی برابر کوئی دولت مند نہیں تو معلوم ہوا کہ یہ بہت بڑی دولت ہے۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص203)

## بدعت کو چھوڑ و مگر بدعتی لوگوں سے مت لڑو

حضرت حاجی صاحب نور اللہ مرقدہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر تم سے کوئی مناظرہ کرے تو تم کبھی مناظرہ نہ کرو اس سے دل سیاہ ہوتا ہے۔ عوام میں سے جس کو بیعت کرتا ہوں اس سے یہ بھی کہتا ہوں کہ بدعت کو چھوڑ و لیکن بدعتی لوگوں سے مت لڑو۔ خدا تعالیٰ تم سے یہ نہ پوچھے گا کہ ان لوگوں نے ایسا کیوں کیا اور قرآن شریف سے بھی اسی مشرب کی تائید ہوتی ہے فرماتے ہیں۔ وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ۔

اور ہو تم میں سے ایک جماعت جو نیکی کی طرف دعوت دے اچھے کاموں کا حکم کیا کرے برے کاموں سے روکا کرے، لفظ منکم سے معلوم ہوتا ہے کہ سب اس کام کے لائق نہیں ہیں اور یہ تجربہ ہے کہ جو لوگ اس کے اہل نہیں سمجھے جاتے ان کا کہنا لوگوں کو ناگوار گزرتا ہے غرض یہ طعن و تشنیع کا شیوہ مناسب نہیں اپنے کام میں لگے رہو اگر کوئی برا ہو تو اس پر رحم کرو اور اس کے

لئے دعا کرو۔ چنانچہ اہل اللہ دنیا داروں پر رحم ہی کرتے ہیں کہ یہ بیچارے حمال ہیں لدے ہوئے ہیں ہانپے جارہے ہیں۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد،7 ص205)

## جس شئ سے بھی تم محبت کرتے ہو وہ محبت الٰہی کا ہی سایہ ہے

حضرت حکیم الامتؒ فرماتے ہیں کہ محبت کسی نہ کسی کمال کی وجہ سے ہوتی ہے جیسے علم و فضل، حسن صورت وحسن سیرت اور تیسرا مقدمہ یہ ہے اور مسلم ہے کہ ہر کمال ظل کمال خداوندی ہے تو ہر شخص اگرچہ وہ کسی کا عاشق ہو واقع میں کمال خداوندی کا عاشق ہے اور یہی معنی ہیں محبت خدا کے اور اس کی ایسی مثال ہے جیسے ایک شخص نے دیوار پر دھوپ دیکھی اور اس کی وجہ سے وہ دیوار کا عاشق ہو گیا اس صورت میں ہر شخص جانتا ہے کہ یہ شخص واقع میں دیوار کا عاشق نہیں آفتاب کا عاشق ہے کیونکہ دیوار کا عشق ایک کمال کی وجہ سے پیدا ہوا تھا یعنی نور اور وہ کمال واقع میں آفتاب کا کمال ہے نہ کہ دیوار کا یہی وجہ ہے کہ جب آفتاب چھپ جاتا ہے اور دونوں زائل ہو جاتا ہے تو عشق بھی زائل ہو جاتا ہے۔ اسی کو کہا ہے۔

عشق با مردہ نہ باشد پائیدار
عشق را با حی و با قیوم دار

مرجانے والے کے ساتھ عشق کرنا پائیدار نہیں ہوسکتا۔ عشق تو اس ذات سے رکھو جو ہمیشہ زندہ اور سب نظام والی ہے۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد،7 ص216)

**فائدہ:** مخلوق چاہے جتنی حسین ہو اس کے عشق میں مبتلا ہونا بہت بڑی غلط فہمی ہے، اس سے نجات پانا ضروری ہے اور اس کا طریقہ یہی ہے کہ اس کے حسن پر خدا کے حسن کو ترجیح دو جس نے

اس جیسے ہزاروں حسینوں کو پیدا کیا اس کا حسن کیا ہوگا راہ عشق کے سچے مسافر کو اپنے خدا کے حسن اور خزانۂ حسن پر نگاہ رکھنی چاہیئے ،اگر کسی کو اس کا عشق ہو جائے تو پھر محبت الٰہی کا سفر اس کیلئے نہایت ہی سہل ہوتا چلا جاتا ہے۔(مرتب)

## آپ کی اصلاح اپنی رائے سے نہیں کسی اہل اللہ کی رائے سے ہوگی

اگر اپنی رائے سے کوئی شخص اپنی اصلاح کی تدبیر سوچ کر چار گھنٹے اس میں مشغول رہنے کے لئے مقرر کر لے تو اس میں وہ بات حاصل نہ ہوگی جو کسی ماہر کی تجویز پر نصف گھنٹہ عمل کرنے میں حاصل ہو جائے گی۔ مجھے یاد ہے کہ ایک مرتبہ میں بخار میں مبتلا ہوا ایک طبیب سے رجوع کیا انہوں نے نسخہ تجویز کر دیا جس کے استعمال سے چند روز میں فائدہ ہو گیا۔ میں نے اس نسخہ کو مفید دیکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھا۔ اتفاق سے دوسرے برس پھر کچھ شکایت ہوئی تو میں نے اسی نسخہ کو منگا کر استعمال کیا لیکن کچھ بھی فائدہ نہ ہوا۔اس کے بعد آخر پھر اسی طبیب سے رجوع کیا اور ان کے تجویز کردہ نسخہ سے صحت ہوگئی ۔اس کی وجہ یہ نہیں تھی کہ اول حکیم صاحب کی زبان میں یا قلم میں کوئی خاص اثر رکھا تھا کہ صحت اس پر موقوف تھی بلکہ وجہ یہ تھی کہ نسخہ کی تجویز میں جس طرح مریض کے مزاج کی رعایت کی جاتی ہے زمان اور مکان کی رعایت بھی کی جاتی ہے یعنی ایام ربیع میں ایک نسخہ تجویز کیا جاتا ہے تو ایام خریف میں دوسرا۔ کیونکہ دونوں موسموں کے مزاج بالکل الگ الگ ہیں ۔اسی طرح سرد ملک میں جو دوا مفید ہوگی گرم ملک میں اس کا مفید ہونا ضروری نہیں ہے تو جیسے بدن کے امراض میں محض اپنی تدبیر اور رائے مرض کے زوال کے لئے کافی نہیں ہے یوں ہی نفسانی امراض میں محض اپنی تدبیر اور رائے مرض کے زوال کے لئے کافی

نہیں ہے۔ یوں ہی نفسانی امراض میں بھی ہوتا ہے اور میں کہتا ہوں کہ اہل اللہ کی زبان میں بھی اثر ہے۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 234)

## اساتذہ کے یہاں تو ظاہر درست ہوتا ہے اور مشائخ کے یہاں اخلاق درست ہوتے ہیں

حضرت حکیم الامتؒ فرماتے ہیں: دیندار کامل تو وہ ہے کہ ظاہراً بھی دیندار ہو اور باطناً بھی، کیونکہ اعمال کی دو قسمیں ہیں ظاہری اور باطنی ظاہری تو روزہ، نماز، حج، زکوۃ وغیرہ اور باطنی انس، رضا، شوق صبر، قناعت وغیرہ ہیں۔ اور ان کے مقابلہ میں بداخلاقیاں غضب حقد تکبر بے صبری، حرص ہیں۔ یہی وہ چیزمیں ہیں جو مشائخ کے یہاں ملتی ہیں۔

اساتذہ کے یہاں تو ظاہر درست ہوتا ہے اور مشائخ کے یہاں یہ اخلاق درست ہوتے ہیں۔ اور اسی کا نام بزرگی ہے۔ آج کل تو درویشی اور بزرگی کشف وکرامت کو جانتے ہیں۔ مجھ کو ایک شیخ صاحب کے ارشاد پر تعجب ہوا کہ انہوں نے ایک شخص سے کہا کہ میاں تم ذکر وشغل کرتے ہو کچھ نظر بھی آتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ مجھے تو کچھ بھی نظر نہیں آتا۔ تو ہنس کر فرمایا کہ بھائی ثواب جمع کئے جاؤ۔ آہ افسوس ہے کہ ان شیخ نے ثواب کی کچھ بھی قدر نہ کی۔ میں تو اسی دن سے ان کی شخصیت سے بھی بے اعتقاد ہو گیا۔ جو خدا تعالی کی رضا کو چھوڑ کر کشف کو ڈھونڈے اس کی مثال ایسی ہے کہ جیسے وزارت کو چھوڑ کر گھاس کھودنے لگے۔ اس لئے کہ کشف کا حاصل بعض غیر معلوم و غیر مقصود اشیا کا معلوم ہو جانا ہے سو یہ کوئی کمال نہیں ہے کمال یہ ہے کہ ظاہر اور باطن موافق شریعت کے ہو۔ پس ایسے شخص کے لئے میں دعوی سے کہتا ہوں کہ اس کو حیات طیبہ نصیب ہوگی اور کسی قسم کی پریشانی اس کو نہ ہوگی۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد، 7 ص 302)

## جس کی فطرت صحیح ہے اس کیلئے خدا کا کوئی حکم خلاف عقل نہیں

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ اگر فطرتِ سلیمہ ہوتو ایک حکم بھی شریعت کا خلافِ فطرت نہیں ہے۔ چونکہ اکثر لوگوں کی فطرت سلیمہ نہیں اسلئے ایسے لوگوں کو وہ احکام فطرت اور عقل کے خلاف معلوم ہوتے ہیں جیسے بخار کے مریض کا ذائقہ فاسد ہوجانے کی وجہ سے اسکو زردہ پلاؤ قورمہ تنجن فیرنی بریانی سب کا ذائقہ بُرا معلوم ہوتا ہے، وہ کسی کو میٹھا، کسی کو کڑوا، کسی کو پھیکا بتلاتا ہے اور یہ ہی چیزیں کسی تندرست کو کھلائی جائیں وہ انکو خوشذائقہ اور عمدہ بتلائے گا۔ (ملفوظ ۱۳۲)

## کپڑا یا چیزوں میں جو سلف سے طرز چلا آرہا ہے وہی سنت ہے اس سے زیادہ کے چکر میں نہ رہو

ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضرت بعض لوگ تہبند (تہ بند) ایسا باندھتے ہیں کہ ران کھل جاتی ہے فرمایا کہ اس کا حکم تو ظاہر ہے مستور بدن کھل جانے پر گنہگار ہوگا، گھٹنوں سے ناف تک مرد کے لئے بدن ڈھانپنا واجب ہے۔ عرض کیا کہ کیسا لباس پہننا سنت ہے اسکی کوئی ہیئت اور مقدار خاص ہے؟ فرمایا کہ یہ تو کوئی ضروری نہیں کہ شلوار ہوتو اس میں اتنا کپڑا ہو، پاجامہ ہوتو وہ اتنے کپڑے کا ہو۔ رہا ہیئت سو سلف سے بزرگوں کا جو طرز چلا آرہا ہے اُسی کی مشابہت رکھنا چاہئے۔ باقی یہ کوئی ضروری بات نہیں کہ عصاء اتنا بڑا ہو کہ نہ اتنا بڑا ہو، عمامہ اتنا ہو۔ اور ضروری نہ ہونے کی وجہ یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو چیزیں استعمال فرماتے تھے وہ بنا بر عبادت نہیں تھیں بلکہ وہ عادت شریفہ تھی۔ جس میں آرام ملا اس کو اختیار فرمالیا۔ صاف تشبہ بالکفار سے احتراز کا حکم فرماتے تھے۔ غرض جس چیز کا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اہتمام نہ فرمایا ہو امتی کا اسکو اختیار کرنا تو علامت محبت کی ہے مگر اسکا خاص اہتمام نہ کرے کیونکہ وہ سنت قرباتِ مقصودہ کے درجہ میں نہیں ہے۔ (ملفوظ 130)

یہ ہی وہ باتیں ہیں کہ جن میں فرق کرنا صرف مجتہد کا کام ہے اور ہر شخص مجتہد ہے نہیں، اسوجہ سے لوگوں کا بدعت میں زیادہ ابتلا ہوگیا۔ سنت اور بدعت میں فرق کرنا محقق ہی کا کام ہے، غیر محقق تو ٹھوکریں ہی کھائیگا۔ اور غیر منقولات کا تو ذکر ہی کیا ہے، حضرت امام صاحب تو عباداتِ منقولہ میں بھی اس مقصودیت وعدم مقصودیت کا فرق کرتے ہیں۔ امام صاحب کی نظر کا عمق اس قدر ہے کہ دوسرے وہاں تک نہ پہنچ سکے۔ اسی وجہ سے حنفیہ پر اعتراض ہے کہ منقولات میں بھی رائے لگاتے ہیں۔ امام صاحب کا منقولات میں مقصود اور غیر مقصود کا فرق نکالنا بڑا ہی لطیف اور باریک علم ہے، کوئی کیا سمجھ سکتا ہے۔

امام صاحب کا اس کے متعلق مسلک یہ ہے کہ جس چیز کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مقصود سمجھ کر نہ کیا ہو اسکو مقصود سمجھ کر کرنا نہ چاہیئے کہ اس میں تغیّر ہے مشروع کی۔ باقی بے سمجھے اعتراض کر دینا کون سا مشکل کام ہے مگر آدمی سمجھنے کی طرف بھی توجہ کرے کہ آخر کہنے والا کہہ کیا رہا ہے اور اسکا منشاء کیا ہے؟ اور جو اعتراض سمجھ کر ہوتا ہے اس کی نوعیت اور شان ہی جدا ہوتی ہے اور بے سمجھے جو اعتراض ہوتا ہے اس کی نوعیت اور شان جدا۔ جس کو ہر شخص نہیں سمجھ سکتا۔ سو ایسا شخص تو اعتراض ہی کرلے گا اور کیا کرے گا۔ خصوص یہ زمانہ تو اس قدر پُرفتن اور پُرآشوب ہے کہ ہر شخص قریب قریب آشوبِ چشم ہی کا مریض بنا ہوا ہے، نظر کام ہی نہیں کرتی الا ماشاء اللہ مگر جن پر حق تعالیٰ کا فضل ہے اور انکو فہمِ سلیم اور عقلِ کامل عطاء فرمائی گئی ہے وہ بیشک سمجھ سکتے ہیں۔

## مجھے قیمتی کپڑے سے نہیں بلکہ اس کی تراش خراش سے نفرت ہے

ایک مولوی صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ کپڑے کے مادہ کو زینت میں زیادہ دخل نہیں زیادہ کپڑے کی صورت و ہیئت سے زینت ہوتی ہے کپڑا خواہ کتنا ہی قیمتی ہو مگر اس کی

ہیئت وتراش تکلف کی نہ ہوگی تو زینت نہ ہوگی مجھ کو قیمتی کپڑے سے نفرت نہیں بلکہ اس کی تراش و خراش سے نفرت ہے اس بناؤ سنوار ہی سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی جنٹلمین یا بڑی شان والے ہیں اور یہ شان اور اکڑ کپڑا پہننے والے کے طرز ہی سے معلوم ہوجاتی ہے کہ اس کو اس سے تفاخر مقصود ہے یا نہیں اور یہ تزین وتجمل بھی آج کل کے فیشن میں داخل ہوگیا ہے گو کوٹ پتلون نہ ہو ثقہ ہی لباس ہو مگر ہر لباس میں مادہ قلب میں وہی ہے کہ ہر وقت بناؤ سنوار ہو، اپنی دیکھ بھال ہو۔ جیسے بازاری عورت جس کو ہر وقت دکانداری ہی کا اہتمام رہتا ہے۔غرض ہر ہیئت میں تو مادہ قلب میں وہی ہے جو کوٹ پتلون میں ہے جس پر طرز و انداز نمایاں دلالت کرتی ہے اور اسی دلالت کی فرع ہے کہ ایک ہی چیز کا مادہ ایک شخص میں اور ہے دوسرے میں اور اسی لیے میں جس کیلئے جو مناسب سمجھتا ہوں اس کو وہی تعلیم کرتا ہوں اور ایک کی حالت پر دوسروں کی حالت کو قیاس کرنا سخت نادانی ہے جیسے بعض لوگ بزرگوں کا لباس دیکھ کر خود بھی اس کی نقل کرنے لگتے ہیں مگر دونوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے دو شخصوں کا ایک ہی فعل ہو دونوں کی ظاہری ایک ہی صورت ہے مگر زمین وآسمان کا فرق ہوتا ہے مولانا جلال الدین رومیؒ اسی کو فرماتے ہیں ؎

گفت منصور آنا الحق گشت مست

گفت فرعونے انا الحق گشت پست

ترجمہ: منصور نے انا الحق کہا تو وہ محبت حق کا مست ہوگیا اور فرعون نے انا الحق کہا تو وہ پست ہوتا چلا گیا۔

لفظی صورت ایک ظاہر میں دونوں کا دعویٰ ایک مگر ایک مقبول اور ایک مردود۔اسی وجہ سے مولانا یہ بھی فرماتے ہیں کہ اپنی حالت پر دوسروں کی حالت کو قیاس مت کرو۔

کار پاکاں را قیاس از خود مگیر
گرچہ ماند در نوشتن شیر وشیر

پاک لوگوں کے کاموں پر اپنے کاموں کو قیاس مت کرو۔ (دیکھو شیر جانور) اور شیر (بمعنی دودھ) ایک ہی طرح لکھے جاتے ہیں مگر دونوں میں حقیقت کے اعتبار سے کس قدر فرق ہے۔

تو اہل اللہ اور خاصان حق کا کھانا پہننا چلنا پھرنا اٹھنا بیٹھنا ہنسنا رونا بولنا خاموش رہنا سب اللہ ہی کے واسطے ہوتا ہے اور قُلۡ اِنَّ صَلَاتِیۡ وَ نُسُکِیۡ وَ مَحۡیَایَ وَ مَمَاتِیۡ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ۔ کا مصداق ہوتا ہے ان کے اچھے لباس کو دیکھ کر ان کے سامان کو دیکھ کر نہ ان پر معترض ہوں نہ ہر موقع پر ان کی نقل کرو۔ اسی بناء پر جس کیلئے جو مناسب سمجھتا ہوں تعلیم کرتا ہوں سب کو ایک لکڑی سے نہیں ہانکتا اور یہ بھی سمجھنے کی بات ہے کہ کسی نعمت کا استعمال مذموم اور برا نہیں جس قدر اس کی طرف درجہ مقصودیت میں التفات کا رہنا برا ہے اس لئے کہ ایسا التفات تو منعم کی طرف ہونا چاہئے۔ (ملفوظ 125)

## خاصان حق کی صحبت فرض ہے

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ آجکل زمانہ نہایت پُرفتن ہے اس میں تو لوگوں کے ایمان کے لالے پڑے ہوئے ہیں، چہار طرف سے بددین ملحد زندیق بنانے کی سعی اور کوشش کی جارہی ہے اسلئے بزرگوں کی صحبت کی سخت ضرورت ہے اور اس موجودہ زمانہ کی حالت کو دیکھتے ہوئے میں تو خاصانِ حق کی صحبت کے فرضِ عین ہونے کا فتویٰ دیتا ہوں انکے ساتھ وابستہ رہنے سے لوگ اپنے ایمانوں کو سلامت تو رکھ سکیں گے۔ تو جو چیز شرط ہو دین اور ایمان کی حفاظت کی اسکے فرضِ عین ہونے میں کیا کسی کو شبہ ہوسکتا ہے۔

ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ آج کل کے نیچری اور لیڈر اکثر عقل سے کورے ہیں، جب عقل صحیح ہی نہیں پھر ایسی عقل میں احکامِ اسلام کیسے آویں۔ عقل ہو تو بقدر ضرورت آویں بھی اجمالاً یا تفصیلاً، پھر نماز نہیں، زہد نہیں، تقویٰ نہیں، ان اعمال سے بھی عقل میں نور پیدا ہوتا ہے، اس پر احکامِ شرعیہ پر شبہ کہ ہماری عقل میں نہیں آتے۔ اس کی ایسی مثال ہے جیسے کوئی اندھا کہے کہ ہم کو تو یہ نظر نہیں آتا کہ یہ چیز سفید ہے یا سرخ، تو اس پر یہی کہا جائے گا کہ اگر نگاہ ہو تو نظر آئے، جب نگاہ ہی نہیں تو نظر کیسے آئے۔ اسی طرح یہاں بھی جواب دیا جائے گا کہ عقل ہو تو کچھ عقل میں آئے جیسے اگر مشکیزہ یا پیالہ ہو تو اس میں پانی آئے اور جب یہ ہی نہ ہوں تو پانی کس چیز میں آئے۔ قصور تو اپنا اور الزام اور اعتراض احکامِ اسلام پر۔ جیسے ایک حبشی سفر میں چلا جار ہا تھا دیکھا کہ راستہ میں ایک آئینہ پڑا ہے اس کو اٹھا کر جو دیکھا تو اس میں ایک کالی بھیانک صورت، موٹے موٹے ہونٹ، بھدی اور بیٹھی ہوئی ناک، عجیب ایک بدصورت شکل نظر آئی اس نے آئینہ کو دور پھینک مارا اور کہا کہ ایسا بدصورت اور بدشکل نہ ہوتا تو تجھ کو یہاں کون پھینک جاتا۔ اب بتلایئے کہ کیا یہ آئینہ کا قصور تھا؟ اس میں کونسی ایسی چیز تھی کہ جس پر الزام اور اعتراض کیا۔ جناب ہی کی صورت تھی جس کے یہ اوصاف خود ہی بیان کئے۔ اسی طرح احکامِ شریعت تو آئینہ ہیں اور بالکل بے غبار اور صاف شفاف صیقل شدہ، ان میں کونسا نقص ہے سب نقص جناب ہی کے اندر ہیں۔

دوسری مثال غلط بینی کی اور سنیئے اکثر دیکھا ہوگا کہ جب اسٹیشن پر دو گاڑیوں کا میل ہوتا ہے تو ایک پہلے چھوڑی جاتی ہے تو بعض اوقات جو گاڑی کھڑی ہے اس کے مسافروں کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ چل رہی ہے اور چلنے والی گاڑی کھڑی ہے۔ تو چل تو رہا ہے اپنا دماغ اور دیوانے خود ہیں، عقل اپنے اندر نہیں، بدفہمی کُوٹ کُوٹ کر اپنے اندر بھری ہوئی ہے اور عیب ناک سمجھتے ہیں دوسروں کو۔

ایک تیسری مثال سنئے، مثلاً ایک شخص کہے کہ میاں تمام زمین آسمان گھوم رہے ہیں، تمام درخت اور سڑک اور مکانات حرکت میں ہیں۔ اس سے کہا جائے گا کہ بھائی تمہارا سر گھوم رہا ہے، چکر تمہارے دماغ میں ہے تمہارا دماغ خراب ہورہا ہے۔ اس پر وہ کہے کہ کیا غضب ہے کہ تم میرے مشاہدے کی تکذیب کرتے ہو؟ اس پر حقیقت شناس کہے گا کہ تیرے مشاہدہ کی تکذیب نہیں، مشاہدہ تیرا صحیح ہے مگر مشاہدہ کا آلہ ماؤف ہے۔ تو جناب حقیقت کے عدم انکشاف پر انسان کچھ سے کچھ سمجھنے لگتا ہے اور حقیقت سے دور جا پڑتا ہے۔

تو یہی حالت آج کل کے عقلاء کی ہے۔ پھر اس پر دعوٰی ہے کہ ہم قوم کی کشتی کے ناخدا ہیں۔ ایسوں ہی کی بدولت مسلمانوں کو نقصان پہنچ رہا ہے ہر روز ایک نیا لباس بدل کر پلیٹ فارموں اور ممبروں پر آکھڑے ہوتے ہیں، ہر روز ایک نئی قسم کا لیکچر ہوتا ہے، ہر روز ایک نیا ترانہ اور نیا نغمہ سناتے ہیں جس میں ترقی کے لئے بہت زور لگا چکے ہیں اور لگا رہے ہیں اور لگادیں گے مگر مسلمانوں کا بجائے ترقی کے تنزل ہی کی طرف رخ جارہا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ اگر مقصود ترقی ہے اور چاہتے ہو کہ قوم کی فلاح اور بہبود کا سامان ہو اور اسی کے لئے تم یہ سب کچھ کررہے ہو تو عقل کے دشمنوں جیسے تم یہ مُختَرَع (اختراع کردہ) تدابیر اختیار کررہے ہو اور تجربہ سے غلط ثابت ہورہی ہیں آخر خدا اور رسول کی بتلائی ہوئی تدابیر سے تم کو کیوں ضد اور نفرت ہے اور ان کو کیوں نہیں اختیار کرتے۔ چند روز کے لئے ان کو بھی تو باعتقادِ دین نہیں بلکہ تدابیر ہی کا درجہ سمجھ کر اختیار کرکے تو دیکھ لو یعنی اگر اس خیال سے اختیار کرنے کی ہمت نہ ہو کہ ان کا دین میں کیا درجہ ہے اور اس پر خدا اور رسول کی خوشنودی ہوگی تو محض بطور امتحان ہی کے کرکے دیکھ لو، اسی کو مولانا فرماتے ہیں۔

سالہا تو سنگ بودی دل خراش

آزموں را یک زمانے خاک باش

بہت دن بتوں کی پرستش کرتے ہوئے ہو گئے سوائے ذلت اور خواری کے کچھ پلے نہ پڑا اب ذرا خدا کو راضی کر کے اور انکے سامنے ناک ماتھا رگڑ کر دیکھ لو میں قسم کھا کر کہتا ہوں کہ چند روز میں کایا پلٹ ہو جائے گی اسی کی تعلیم ہے۔

چند خوانی حکمت یونانیاں

حکمت ایمانیاں را ہم بخواں

اور وجہ اس کی یہ ہے کہ یہ بات تحقیق کو پہنچ چکی ہے کہ بدون مشروع تدابیر کے اختیار کئے ہوئے مسلمانوں کی فلاح اور بہبود مشکل بلکہ محال ہے اور یہ میرا دعوٰی بلا دلیل نہیں اور دلیل بھی ایسی کہ جس کا تم مشاہدہ کر رہے ہو کہ اس وقت تک غیر مشروع تدابیر اختیار کرنے پر تم کو ناکامی ہی ناکامی رہی بھلا غیر مشروع تدابیر میں خیر و برکت کہاں؟ کیونکہ یہ سب اسباب تو اُنہیں کے قبضۂ قدرت میں ہیں بدون اُن کی مشیت کے نِری تدابیر و اسباب سے ہوتا کیا ہے؟ اسی کو مولانا فرماتے ہیں۔

خاک و باد و آپ و آتش بندہ اند

با من و تو مردہ با حق زندہ اند

خاک، ہوا، پانی، آگ سب خدا کے بندے ہیں۔ ہمارے تمہارے سامنے مردہ ہیں مگر حق تعالٰی کے سامنے زندہ ہیں۔

اور اُنکی مشیّت اہل ایمان کیلئے عادتاً بدون رضا کے ہوتی نہیں پھر کامیابی کہاں؟ اگر تم

نے یہ طریقہ اختیار نہ کیا تو تمہاری ان تدابیرِ غیر مشروع پر یہ حالت ہوگی کہ بجائے کسی بہبود اور فلاح کے خسارہ ہی خسارہ ہوگا۔ پس ترقی کی تدابیر بھی اہل دین ہی سے حاصل کرو وہی تمہارے سچے خیر خواہ ہیں اور اگر ان سے حاصل نہیں کرتے تو سمجھ لو کہ ابھی تمہاری فلاح اور بہبود کے دن نہیں آئے اور تدبیر کے متعلق بالمشیت ہونے کے ہزاروں واقعات ہیں کہ قاعدے سے تدبیر صحیح مگر اثر کا ترتب ندارد۔ مولانا نے مثنوی میں پہلی حکایت میں اسی کا بیان فرمایا ہے کہ ایک بادشاہ ایک کنیز پر عاشق تھا، وہ بیمار ہوئی بادشاہ نے اپنے قلمرو کے تمام طبیبوں کو جمع کرلیا اور یہ کہا اگر میری محبوبہ صحتیاب ہوگئی تو میری بھی زندگی ہے ورنہ میری بھی موت ہے اس پر تمام اطباء اور ڈاکٹروں نے بالاتفاق عرض کیا جسکو مولانا فرماتے ہیں۔

جملہ گفتندش کہ جانبازی کیتم
فہم گرد آریم انبازی کینم
ہر یکے ازما مسیحے عالمے ست
ہر الم را در کف ما مرہمے ست

سب نے کہا کہ ہم باہم مشورہ کر کے اور خوب سوچ سمجھ کر کوشش کرتے ہیں۔ ہم میں کا ہر ایک مسیح العالم ہے ہر بیماری کی ہمارے ہاتھ میں دوا ہے۔

مولانا انکی مادہ پرستی کو بیان فرماتے ہیں۔

گر خدا خواہد نہ گفتند از بطر
پس خدا بنمود شاں عجز بشر

ان طبیبوں نے ان شاءاللہ۔ بوجہ تکبر کے نہیں کہا۔ لہٰذا حق تعالیٰ نے انکا عاجز ہونا دکھلا دیا۔

اوراس پر جونتیجہ ہوااس کوفرماتے ہیں۔

ہر چہ کردند از علاج و از دوا
رنج افزوں گشت و حاجت ناروا
شربت و ادویہ و اسباب او
از طبیباں برو یکسر آبرو
از قضا سرکنگبیں صفرا فزود
روغنِ بادام خشکی می نمود

جس قدر علاج اور دوا کی، تکلیف بڑھتی رہی اور صحت نہ ہوئی۔ تمام دوائیں اور انکے اسباب سب ہی جمع کردیئے مگر طبیبوں کی آبرو بالکل جاتی رہی۔ حکمِ الٰہی سے سرکہ کی انگبیں صفراء کو بڑھاتی تھی اور روغنِ بادام سے خشکی بڑھتی تھی۔

یعنی نفع کچھ نہ ہوا اور مرض میں ترقی ہرتی رہی اس کے بعد بیان فرمایا ہے کہ کوئی بزرگ بابرکت تشریف لائے اور انہوں نے الہامی تدبیر کی اور کامیابی ہوگئی۔ غرض تدابیر کی تاثیر موقوف ہے مَشِیَّت پر اور مَشِیَّت مسلمان کے لئے موقوف ہے رضاء پر، اس لئے کہتا ہوں کہ بدون حق جل شانہ کو راضی کئے ہوئے اور مشروع تدابیر کو اختیار کئے ہوئے مسلمانوں کو فلاح اور بہبود میسر ہونا محال ہے۔ اسکا صرف ایک ہی علاج ہے جو میں تم کو بتلا چکا ہوں کہ اللہ اور رسول کو راضی کرنے کی فکر اور مشروع تدابیر کو اختیار کرو۔ اپنے دوست دشمن کو پہچانو، سلیقہ اور طریقہ سے کام کرو اور جو کام بھی کرو متحد ہر کر کرو ہر مسلمان دوسرے مسلمان سے اپنے کو چھوٹا سمجھے اور یہ چھوٹا سمجھنا ہی صورت اتفاق کی ہے۔

اور آج کل کی یہ ساری خرابیاں بڑے بننے کی ہیں اور یہ سب ضروری تفصیل ہے تدابیر مشروعہ کی ان کو اختیار کرو پھر ان شاء اللہ تعالیٰ فتح اور نصرت تمہاری لونڈی غلام بن کر تمہارے ساتھ ہوگی۔ کیا تم نے اپنے سلف کے کارنامے نہیں سنے کہ مادیات کا ان کے پاس نام ونشان نہ تھا ہر طرح کی بے سروسامانی تھی مگر بڑے بڑے قیصر وکسری اور بڑی بڑی جماعتیں منظم غیر مسلم اقوام کی ان سے لرزاں اور ترساں تھیں۔ آخر کیا چیز ان کے پاس تھی؟ وہ صرف ایک ہی چیز تھی جس کا نام تعلق مع اللہ ہے۔ ان کا اللہ تعالیٰ کے ساتھ صحیح تعلق تھا بس سب اس کی برکت تھی۔ ہمارے اندر اسی کی کمی ہے اس لئے ذلیل اور خوار ہیں۔ حق تعالیٰ فہم سلیم عطاء فرمائیں کہ صحیح طریق پر چلیں اور دارین کی فلاح پر فائز ہوں۔ (ملفوظ 118)

## سفر زیارت روضۂ اقدس عشق ومحبت کی رو سے فرض ہے

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ بعضے غیر مقلدین بڑے ہی بے ادب ہوتے ہیں ان میں بیباکی بہت بڑھی ہوئی ہوتی ہے، بعضوں کو دیکھا بالکل روکھے روکھے ہر بات میں کھرا پن، چہروں سے معلوم ہوتا ہے کہ ذرا ملاحت نہیں تو یہ ظاہری رنگ ہے اور باطنی رنگ یہ کہ فہم میں عمق ( گہرائی ) نہیں۔

اس پر ایک حکایت یاد آئی کہ ہمارے حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے مکہ معظّمہ میں ایک غیر مقلد عالم کی گفتگو ہوئی، حضرت نے ان سے پوچھ لیا کہ مدینہ منورہ جانے کا ارادہ ہے یا نہیں اس پر وہ نہایت خشکی سے کہنے لگے کہ مدینہ منورہ جانا کچھ فرض تو نہیں جس کا اہتمام کیا جائے۔ حضرت نے فرمایا کہ بے شک فتوے سے تو فرض نہیں مگر عشق ومحبت کی رو سے تو فرض

ہے۔ پھر حضرت نے فرمایا معلوم بھی ہے کہ بناء ابراہیمی تو قبلہ ہو، بناء داؤدی وسلیمانی قبلہ ہو اور حضور ﷺ کی بناء قبلہ نہ ہو، وہ ضرور قبلہ ہوتی مگر حضور ﷺ کی شانِ عبدیت کے غلبہ سے حکمت الٰہیہ نے اس کو منظور نہیں فرمایا ورنہ سب قبلے منسوخ ہو کر حضور ﷺ ہی کی بناء قبلہ ہوتی۔

اس پر کہنے لگے کہ خیر تو حضور ﷺ کی بناء یعنی مسجدِ نبوی کی زیارت کے قصد سے جانے کی فضیلت مسلّم ہے باقی قبر شریف کی زیارت کے قصد سے سفر نہ کرنا چاہئے۔ حضرت نے فرمایا کہ اس مسجد میں تو شرف حضور ﷺ ہی کے طفیل سے ہوا تو جس کی اصلی فضیلت ہو اس کا تو قصد جائز نہ ہو اور جس کی فضیلت فرعی ہو اس کا جائز ہو عجیب بات ہے۔ یہ مکالمہ طویل تھا میں نے مختصر نقل کیا ہے۔ اخیر میں وہ بالکل خاموش ہو گئے۔

زیارت قبر کے متعلق ایک واقعہ یاد آ گیا۔ ایک شخص نے حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے سفر زیارت قبور کے متعلق سوال کیا تھا آپ نے کیسی عجیب سلامتی اور ادب کی بات فرمائی کہ اگر خود انسان احتیاط کرے یعنی خود نہ جائے مگر منع کرنے میں دوسروں پر تشدد تو نہ کرنا چاہئے۔ ہمارے حضرات کے اعتدال کا یہ طرز تھا افسوس پھر ان حضرات کو بدعتی بدنام کرتے ہیں کہ یہ حضور ﷺ کی تنقیص کرتے ہیں اور بزرگوں کے مخالف ہیں۔ استغفر اللہ، ایسا الزام محض جہل اور بد دینی ہے جو بُری بلا ہے۔ غرض افراط اور تفریط سے دونوں طبقے خالی نہیں یعنی بدعتی اور غیر مقلدین۔

میں ایک مرتبہ قنوج گیا ہوا تھا ایک غیر مقلد نے میری دعوت کی میں نے قبول کر لی، بعض احباب نے منع کیا کہ خلافِ احتیاط ہے میں نے کہا کہ اگر ایسی کوئی بات ہوئی تو ہمارے دین کا کیا نقصان ہے اس کا دین تباہ ہوگا۔ مقصود میرے اس کہنے کا یہ ہے کہ ہم تو بلا وجہ بدگمانی کسی کی طرف نہیں کرتے اور یہ ہماری طرف بلا دلیل بدگمانی اور بدزبانی دونوں کرتے ہیں، یہ کون سے دین اور عقل کی بات ہے۔ (ملفوظ 114)

# تمام فن طریق کا خلاصہ

(ملفوظ ۱۱۳) ایک مولوی صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ خلاصہ اس تمام فن کا دو الفاظ میں ہے ایک یہ کہ افعال ضروری اور مقصود ہیں دوسرا یہ کے انفعلات غیر ضروری اور غیر مقصود ہیں یہ نہایت ہی کام کی بات ہے اور تمام فن اس میں حل ہو گیا مگر فلاں مولوی صاحب ندوی جنہوں نے طریق کی تحقیق کے لئے مجھ سے کچھ خط و کتابت کی تھی اس کو سُن کر خود طریق ہی سے گھبرا گئے اور لکھا کہ تمام مکاتیب سے معلوم ہوا کہ یہ فن بڑا مشکل ہے حالانکہ یہ خلاصہ ہی بیّن دلیل ہے اس کے سہل ہونے کی مگر پھر سہل کو مشکل سمجھنے کی وجہ یہ ہے کہ چاہتے یہ ہیں کہ کچھ کرنا نہ پڑے ان مکاتیب سے معلوم ہوا کہ اس میں کچھ کرنا پڑے گا بس گھبرا گئے۔

اس کی ایسی مثال ہے جیسے بچہ دودھ بھی نہ پئے جو نہایت سہل ہے اور یوں کہے کہ مجھ کو کچھ کرنا نہ پڑے بلکہ دوسرا ہی کسی طرح دودھ پلا دے حالانکہ جس کو ملا ہے کرنے ہی سے ملا ہے اور جہاں بدون کچھ کئے صورۃً کچھ ہو گیا ہے وہاں بھی پہلے کچھ کر لیا ہے تب ہی کچھ ملا ہے گو بعض جگہ کرنے والے کو بھی حقیقت معلوم نہ ہوئی ہو جیسے ایک شخص نے عنت (نامردی) کی شرمندگی میں سنکھیا کھا لیا مواد رمہلک تھی مگر مزاج اس قدر بارد تھا کہ اسکا متحمل ہو گیا اور عورت پر قادر ہو گیا مگر ایسا شاذ و نادر ہے۔

بعض کو شبہ ہو جاتا ہے کہ اکثر اہل علم کو جلد نفع ہوتا ہے گویا بے کئے ہی مقصود حاصل ہوتا ہے اس سے آپ یہ سمجھتے ہوں گے کہ بدون مجاہدہ کے کام ہو گیا، ایسا ہرگز نہیں وہ جو دس برس یا بیس برس تک کتاب کو سامنے رکھ کر آنکھیں سینکتے رہے ہیں اور تمام تمام شب اور تمام تمام دن

